بیادحضرت میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

روحانی ماہنامہ
# آئینہ قسمت ®
لاہور

آفاقی منصوبہ بندی کا علمبردار

جلد نمبر 69 | January 2016 | شمارہ نمبر 10

بانی ادارہ منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ

شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ

مڈل ایسٹ 7000 روپے

انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے

یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے

امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے

سالانہ چندہ 750 روپے

لائف ممبرشپ 9000 روپے

لائف ممبرشپ 1000 ڈالر For 12 Years







کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2

54660

بلمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ گلبرگ لاہور

Ph: 042-35752277 - 35872277

Mobile: 0300-9483758






کاشانہ زنجانی 19-A جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب/آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ راولپنڈی

PH: 051-8732742

051-8732764

کاشانہ زنجانی نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ آرام باغ روڈ، کراچی-74200

Ph: 021-32217544





سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی 125-D گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا





## حمد

قمر زیدی

شایانِ شان تری کر سکیں بیان
اتنی مجال معنی الفاظ میں کہاں
میں بندہ فقیر و گنہگار اور تو
غفار و پروردگار و مددگار و مہربان
پروردگار قادرِ مطلق ہے تیرا نام
اک حرف کُن سے تو نے بنائے ہیں دو جہاں
یکتا ہے تیری ذات، دوامی تری صفات
قلب بشر میں ہے جو ہے نہاں تجھ پر ہے عیاں
اندازہ و خیال و قیاس و گمان سے دور
تو ہر فضائے غیب و یقین میں ہے ضوفشاں
سوچوں تو اِردگرد سے دیکھوں تو آس پاس
محسوس گر کروں تو دل و جان میں ہے نہاں
طائر ہوا کے دوش پہ ماہی درونِ آب
شمس و قمر خلا میں ہیں تیرے ہی مداح خواں

## نعت

افروز عالم

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایسا کوئی انتظام ہو جائے
کہ پھر مدینہ روانہ غلام ہو جائے
نصیب والوں میں میرا بھی نام ہو جائے
جو زندگی کی مدینے میں شام ہو جائے
میں کامیاب رہوں گا اگر دمِ آخر
زباں پہ جاری محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام ہو جائے
فضول گوئی سے بچ جائے یہ زبان میری
میرا کلام درود و سلام ہو جائے
دیا رضا و ضیا کو دیا جو مرشد کو
عطا مجھے بھی شہا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایسا جام ہو جائے
عبیدؔ مر کے مدینے میں پا چکا ہے بقیع
خبر وطن میں کبھی تو یہ عام ہو جائے
شہا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عبیدؔ رضا در بدر پھرے کب تک
حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کا مدینہ مقام ہو جائے



## منقبت

شعیب جاذب

دنیائے تیرگی میں اُجالا حسینؑ ہے
سورج ہے جس کے پاؤں کا چھالا حسینؑ ہے
گردن اُٹھائے ظلم تو دستار گر پڑے
انسانیت کی قامتِ بالا حسینؑ ہے
راضی ہے تو رسولؐ کے قدموں میں بیٹھ کر
دوشِ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پہ بیٹھنے والا حسینؑ ہے
حق کے خلاف کیسے تھکے گی کوئی زباں
ظلم و ستم کے ہونٹ کا تالا حسینؑ ہے
جس کے لہو سے اب بھی معطر ہے کربلا
خوشبو کو جس نے دین میں ڈھالا حسینؑ ہے
جاذبؔ یہ بات اہل جفا جانتے بھی تھے
نوکِ سناں پہ جس کو اُچھالا حسینؑ ہے




# 44واں عرس منجم اعظم الحاج شاہ زنجانی رحمۃ اللہ علیہ

از تحریر: شہزادہ سید محسن علی زنجانی

جشن میلاد النبی ﷺ کے زیرسایہ 11 / ربیع الاوّل بمطابق 11 دسمبر 2016ء بروز اتوار بانی ادارہ آئینہ قسمت کا 44واں عرس بمقام درگاہ شاہ زنجانی بھماں جھگیاں براستہ عامر روڈ شاد باغ لاہور منایا گیا۔ آج سے بارہ سال قبل عرس کی تقریبات کے اختتام پر درگاہ شاہ زنجانی پر جناب شجاعت ہاشمی (اداکار) ''پرائیڈ آف پرفارمنس حسن صدارتی تمغہ'' تشریف لے جانے سے پہلے فرمانے لگے زنجانی بھائی ماشاء اللہ عرس کی تقریب میں آپکی اپنے والد گرامی سے محبت وعقیدت جھلکتی ہے۔ مگر آپ یہ دل میں گمان مت کریں کہ یہ سب کچھ آپ کروا رہے ہیں۔ مجھے حیرت ہوئی۔ فرمانے لگے آپ نے کبھی دیکھا ہے کہ جنگل بیابان میں اندھیری رات میں کسی کی قبر پر کوئی چراغ جلائے بیٹھا ہے۔ میں نے عرض کیا کیا جی ہاں فرمانے لگے اللہ عادل ہے وہ کسی کا بھی احسان نہیں رکھتا۔

جن لوگوں نے خلق خدا کی خدمت کی وہ اس کا احسان انکی قبروں کو روشن کر کے دنیا میں ہی اُتار دیتا ہے اور آخرت میں بھی ایسے صوفی درویش بہترین اجر پائیں گے۔ آپ کے والد گرامی الحاج منجم اعظم سیّد ناظر حسین شاہ زنجانیؒ کی درگاہ پر رونق انکی روحانی خدمات کی یقینی دلیل ہے۔

ہر سال کی طرح اس مرتبہ بھی 11 / ربیع الاوّل بمطابق 11 دسمبر 2016ء نماز ظہر کے بعد محفل میلاد النبی ﷺ کا آغاز شہزادہ سیّد محسن علی زنجانی نے تلاوت کلام پاک سے محفل کا کیا۔ اس کے بعد یکے بہ دیگرے ثناء خوانوں نے محفل میں جوش و ولولہ روحانی سماع باندھ دیا۔ محفل کے اختتام پر لاہور کے مشہور ہیرو بینڈ کی ٹیم نے میوزیکل قصیدہ بردہ پڑھ کر حاضرین سے داد طلب کی عین 4 بجے سبھی حاضرین محفل درود شریف کا ورد کرتے ہوئے درگاہ چنوں شاہ سے درگاہ شاہ زنجانی کی طرف چادر پوشی کے لئے روانہ ہوئے۔ درود وسلام کے ورد میں سجادہ نشین سیّد انتظار حسین زنجانی نے سینکڑوں زائرین کے ساتھ چادر پوشی کی۔

**مہمانِ خصوصی:۔ ذوالفقار علی بدر (صاحبزادہ جہانگیر بدر) کی نیابت پیر سید ظہور کاظمی** مصور قرآن نے کی، سینئر صحافی **مجیب الرحمٰن شامی**، سابق صدر **C.P.N.E پیر سید علی رضا شاہ، صاحبزادہ جن پیر قادری، سجادہ نشین درگاہ حضرت میاں میر لاہور، پیر سید نفس الحسن شاہ آف اوچ شریف، پیر سید سرفراز حیدر مسلم لیگی راہنما بمعہ دوست چوہدری آصف علی، ملک شاکر، چوہدری شہزاد انوار، پیر سید مشتاق حسین زنجانی، پیر سید ثروت زنجانی کاظمی**، صاحبزادہ سید عمران امین، پیر سید طاہر سجاد زنجانی کاظمی، محمد ارشد بھٹی (ریجنل ہیڈ ایم سی بی) سرگودھا، راجہ اسد عباس، محمد امین عرف بھولا، پیر سید عنائیت شاہ بخاری، پیر سید چاند شاہ بخاری، چوہدری واجد سابق (ایم پی اے) بمعہ صاحبزادہ چوہدری وزیر علی، محمد علی زرگر، مہر شعیب، مہر یونس، شہزادہ شاہ، عاصم بٹ، محمد خاور علی، چوہدری غضنفر بمعہ اہل خانہ، سید ریاض علی شاہ، سید اقرار حسین شاہ، ڈاکٹر نوازش علی شاہ، بابا غلام محی الدین، علامہ محمد عمیر مدنی قادری، علامہ محمد وقاص عطاری، علامہ محمد عبدالقیوم عطاری، علامہ محمد عثمان عطاری، محمد عبدالعزیز، محمد عمر قادری، آرٹسٹ سہیل اخلاق، سید اویس شاہ بخاری، سید تبسم شاہ بخاری، سید اشتیاق شاہ بخاری، محمد سلیم نقشبندی، علامہ مشتاق حسین جعفری، محمد کوثر عطاری صاحب۔ کے علاوہ سینکڑوں اہل علاقہ نے شرکت فرمائی۔ ملک نعیم رضا، بمعہ صاحبزادے، ملک بلال رضا، انجینئر کلیم رضا۔

اس ساہ و پر وقار محفل میں دن 12 بجے سے شب 10 بجے تک مہمانوں کی وقتاً فوقتاً آمد جاری رہی۔ چادر پوشی کے بعد لنگر تبرک کا اہتمام تھا۔ میزبان شہزادہ سید مصور علی زنجانی، شہزادہ سید محمد علی زنجانی، اور حافظ شہزادہ سید محسن علی زنجانی بمعہ دس رکنی ٹیم نے مہمانوں کی تواضع کی۔ یوں یہ پروقار تقریب 11 / ربیع الاوّل کی شب کے ساتھ 12 / ربیع الاوّل کی شب جشن عید میلاد النبی ﷺ میں شامل ہو کر اختتام پذیر ہوگئی۔ مشائخ عظائم کے ہمراہ میزبان سید انتظار حسین زنجانی اور مجھ گنہگار محسن زنجانی کو وقتاً فوقتاً دُعاؤں کی سعادت ملی استحکام پاکستان کی ترقی خوشحالی کیلئے اور شہداء پاکستان اور سانحہ حویلیاں P.I.A کے لئے خصوصی دُعائیں کی گئیں۔

خاندان زنجانیہ عالیہ کے عقیدت مند جو بیرون شہر و ملک ہیں۔ اور انہوں نے دُعاؤں کے لئے فرمائش کی ان سب کے لئے خصوصی دعائیں کی گئیں۔ آخر میں ہم سب مہمانوں عقیدت مندوں کا شکریہ کرتے ہیں کہ وہ آئندہ بھی تشریف لا کر دعائیں پاتے رہیں گے۔



# پاکستان کا آرمی چیف کون ہوگا؟

## علم الاعداد کی روشنی



ازتحریر: شہزادہ سیّد محمد علی زنجانی

مستقبل کی آگاہی جاننے کا شوق صدیوں پرانا ہے۔ میری طرح کے طالب علم اس لگن میں ہمیشہ کوشاں رہتے ہیں۔ کہ وہ مستقبل کی پیش گوئی کرسکیں یوں تو فن پیش گوئی کے علوم مخفیہ کے سینکڑوں فارمولے ہیں۔ مگر قارئین کی آسانی و شوق کو بڑھانے کے لئے ایک آسان فارمولا جدید جو حیرت انگیز طور سے درست پیش گوئی کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ بے شک عالم الغیب حق سبحان تعالیٰ ہے۔ تاہم کلیہ درست اپلائی کیا جائے تو درست پیش گوئی یقینی ممکن ہے۔ اس کلیہ کی بنیاد علم الاعداد کا غالب مغلوب فارمولا ہے۔

| مغلوب | اعداد | غالب 7 |
|---|---|---|
| 9753 | 1 | 2468 |
| 1864 | 2 | 3579 |
| 2975 | 3 | 4681 |
| 3186 | 4 | 57924 |
| 4297 | 5 | 6813 |
| 5318 | 6 | 7924 |
| 6429 | 7 | 8135 |
| 7531 | 8 | 9246 |
| 8642 | 9 | 1357 |

پاکستان کی شان جنرل راحیل شریف نے پاکستان کی شان اور عوام کے دلوں میں اپنی جگہ بنا کر اپنے کیئریر کی معراج کو چھوتے ہوئے باوقار انداز سے دُنیا کی چھٹی بڑی فوج کی کمان اپنے پیش رو جنرل قمر جاوید باجوہ کے سپرد کردی۔ کاشانہ زنجانی راولپنڈی 22 نومبر نواسہ رسول ﷺ امام عالی مقام مولا حسین علیہ السلام کی نیاز پر شب خصوصی قریبی احباب اس بات کے مشتاق تھے کہ آئندہ چیف آف آرمی سٹاف کون ہوگا۔ بات جب سنجیدہ ہوئی تو مجھ گنہگار سے استفادہ کیا گیا۔ ایک دوست نے سبھی متوقع جنرل کے نام کاغذ پر لکھ دیئے۔ تب علم الاعداد کے مشہور زمانہ کلیہ کے تحت حروف ابجد سے اعداد نکال کر غالب و مغلوب کلیہ سے متوقع جنرل صاحب کی پیش گوئی کی گئی۔ قارئین کی دلچسپی کے لئے یہ قاعدہ تحریر ہے۔

1۔ ''جنرل'' زبیر حیات = اعداد 638 مفرد نمبر 8

2۔ ''جنرل'' اشفاق ندیم احمد = اعداد 586 مفرد نمبر 1

3۔ ''جنرل'' جاوید اقبال رمدے = اعداد 412 مفرد نمبر 7

4۔ ''جنرل'' قمر جاوید باجوہ = اعداد 381 مفرد نمبر 3

پاکستان کے آئین کے مطابق وزیر اعظم میاں محمد نواز شریف صاحب کے اعداد 847 جسکا مفرد نمبر 1 نے نئے آرمی چیف کی تقرری کرنا ہے تو ان کے اعداد قمری فیصلہ کرنے والی شخصیت کے سب سے اہم ہیں۔ اب ہمارے پاس سبھی نمبر کا مقررہ نتیجہ نکل آیا۔ قائدہ اپلائی کیا تو جنرل زبیر حیات کے نمبر 8 میاں محمد نواز شریف پر غالب ہیں اور باقی سبھی جنرلز کے مغلوب نتیجہ نکلا کہ جنرل زبیر حیات کو اہم ذمہ داری ملے گی۔ چونکہ انتخاب آرمی چیف کے ساتھ جوائنٹ چیف آف سٹاف کا عہدہ بھی ہوتا ہے باقی تینوں جنرل کے اعداد کو اپلائی کیا گیا تو تینوں جنرلز کے نمبر پر جنرل قمر جاوید باجوہ کا نمبر غالب ہے۔

اب ہمارے پاس دو نام **جنرل زبیر حیات اور دوسرے جنرل قمر جاوید باجوہ آگئے۔ اور انہیں دو جنرلز کو اہم اپنے ذمہ داری ملے۔ جنرل زبیر حیات جوائنٹ چیف آف سٹاف جبکہ جنرل قمر جاوید باجوہ صاحب کو آرمی چیف کا عہدہ ملا۔ جنرل زبیر حیات اور جنرل قمر جاوید باجوہ کی پیش گوئی کی گئی تھی جو درست ثابت ہوئی جسے بعد ازاں احباب نے سراہا آپ بھی اس علم الاعداد کے اس کلیہ سے پیش گوئی کرسکتے ہیں۔**

# پاکستان کے 16 ویں سپہ سالار جنرل قمر جاوید باجوہ

(زائچہ حلف)

## علم نجوم کی روشنی میں



از تحریر: سید مصور علی زنجانی

زائچہ سرطان نوبہرہ — 47 جدی 20




29 نومبر 2016ء (راولپنڈی) بروز منگل بوقت 11 بجکر 27 منٹ 49 سیکنڈ

**منگل نے منگل کو منگل کے دن شرف منگل میں منگل کی کمان سپرد کی (شاہ زنجانی)**

یوں تو پاکستان ایک اسلامی جمہوریہ "پاکستان" ہے۔ ماضی میں پانچ مارشل لاء لگنے کے سبب آرمی چیف کا عہدہ نہایت اہمیت کا حامل سمجھا جاتا ہے۔ پاکستانی 70 سالہ سیاسی عسکری تاریخ میں ہندوستان سے تین جنگیں 1947 1965ء اور 1971ء ہوئیں۔ 2016ء بھی افغان اور ہندو پاک پر سرحدی جھڑپوں کے علاوہ ضرب عضب کا جنگی سال رہا پاکستان نے ہندوستان کی سوشل میڈیا کا بائیکاٹ کر دیا۔ بھارت کا میڈیا بھی پاکستان کے خلاف زہر افشانی کرتا رہا۔ عام عوام کا یہ خیال تھا کہ جنرل راحیل شریف کی خدمات اس نازک ملکی سیاسی خارجہ حالات کے سبب انہیں تین سال کی ایکسٹیشن مل جائیگی۔ جناب جنرل راحیل شریف کی آمد پر ہم نے ان کے لئے تین اہم پیش گوئیاں کیں تھیں۔

1:- یہ ایکسٹیشن نہیں لیں گے۔

2:- جب ریٹائرمنٹ کا اعلان کریں گے تو سوشل میڈیا عوام ان کو نہ جانے پر ان سے رہنے کی اپیل کریں گے۔

3:- آپ عین وقت پر مناسب فیصلہ کریں گے اور اگر چلے بھی گئے تو جاتے جاتے اپنے پیچھے ایک درجن راحیل شریف چھوڑ جائیں گے۔

سبھی کچھ ایسا ہی ہوا۔ عالم الغیب حق سبحان تعالیٰ ہے۔

قارئین آیئے ہم اپنے نئے سپہ سالار جنرل قمر جاوید باجوہ صاحب کی کمان سنبھالنے کے زائچہ پر علم نجوم کی روشنی میں تبصرہ کرتے ہیں۔ آپکی تین تاریخ پیدائش الگ الگ ملی ہیں۔ 11 نومبر 1960ء کچھ یقینی معلوم ہوتی ہے۔ انکی زندگی کے دیگر شواہد سے ہم ان کا طالع برج تعین کرنے کیلئے کوشاں ہیں۔ آئندہ آنے والے شمارے میں ہم کوشش کریں گے کہ انکے پیدائشی زائچہ پر روشنی ڈالیں۔

حسن اتفاق ملاحظہ فرمائیں کہ آسمانی کونسل پر ستارہ مریخ سپہ سالار فلک ہے اور دن اس سے منگل منسوب ہے۔ بوقت ٹرانسفر پاور طالع برج جدی 20 درجے 47 دقیقہ طلوع تھا اس برج میں ستارہ مریخ کو اٹھارہ ماہ کے بعد شرف نصیب ہوتا ہے۔ ستارہ مریخ بھی 20 درجے 45 دقیقہ ہو کر عین طالع کے درجات کو ناظر ہے۔ ایک سپہ سالار سے دوسرے سپہ سالار کو اقتدار منتقل کیا۔ علوم نجوم کی زبان میں ہم کہہ سکتے ہیں کہ منگل نے منگل کو منگل کے دن نہایت طاقتور شرف یافتہ منگل کو منگل کی کمان سپرد کی۔ جانے والے منگل (جنرل راحیل شریف) نے جو عزت شہرت عالمی شہرت ملکی، غیر ملکی سیاسی و عسکری حلقوں میں پائی یہ عزت ابتک کسی پاکستانی جرنیل کے حصہ میں نہیں۔ حالانکہ آپ کے پاس آئین معطل کر کے مارشل لاء لگانے کے 101 موقع موجود تھے۔ نہ صرف یہ کہ آپ نے آرمی سے ملنے والی زرعی زمین پلاٹ کی شکل تقریباً آٹھ کروڑ روپے کا ذاتی سرمایہ آرمی شہداء فنڈز میں دیکر اپنے بعد آنے والے جرنیلوں کے لئے مثال قائم کردی ہے۔ اب ہم پھر زائچہ حلف کی طرف آتے ہیں۔ پہلی نظر میں دیکھیں تو زائچہ نہایت طاقتور دکھائی دیتا ہے۔ اس زائچہ میں سب سے طاقتور اشارہ مریخ جو زائچہ کے طالع اور فطرتی گھر میں شرف یافتہ زائچہ نو بہرہ

میں اپنے فطری گھر اور بظاہر مشتری اپنے فطرتی گھر میں ہے۔ علم نجوم کی روشنی میں یہ بات بہ آسانی اخذ کی جاسکتی ہے کہ ہمارے سپہ سالار عسکری، جغرافیائی، سیاسی، خارجہ معاملات پر گہری نظر رکھنے کے ساتھ ساتھ مختلف بلند و بالا صفات کے حامل شخصیت کے مالک ہیں۔ چوتھے کا مالک مریخ طالع میں شرف یافتہ ہونے سے آپ کے اندر وطن عزیز کے لئے جانفشانی کا جذبہ موجزن اور اپنی سروس کے آخری دن تک جاری رہیگا۔ یوں تو زائچہ اور نو بہرہ دونوں کے طالع جدی، سرطان منقلب ہیں۔ منقلب بروج میں دوران مدت ملازمت کے عرصہ کچھ محدود ہو جاتا ہے۔ تاہم ستارہ مریخ کی طاقتور نشست پاکستان کی شان آن بان افواج پاکستان پہلے ایک واحد ادارہ ابتک بچا ہوا ہے۔ جو اپنے ڈسپلن کا پابند ادارہ ہے۔ یقیناً اپنے چیف کی احکامات کی تعمیل کرنا ہی اس ادارہ کی شان ہے۔ لہٰذا یہ احکام زائچہ یہاں جزوی ہو جاتے ہیں چوتھا گھر ارض وطن کے ساتھ ساتھ ماں کا بھی گھر ہے۔ لہٰذا اگر یہ کہا جائے کہ ہمارے سپہ سالار قمر جاوید باجوہ کو جو آج عزت ملی ہے انکی والدہ مرحومہ کی دعاؤں کا ثمر ہے۔ آپکی والدہ ماجدہ **22** ستمبر **2013**ء اس جہاں فانی سے چلی گئیں۔۔ تب انہوں نے اپنے دوستوں سے کہا تھا کہ ماں بھی مجھے چھوڑ گئی ہے۔ اب کون دعائیں دے گا اور میں کس کے پاؤں دبا کر مشکلوں کا سامنا کروں گا **70** ماؤں سے زیادہ پیار کرنے والا بھلا حقیقی ماں کی دُعا کو کیوں قبول نہ کرتا جبکہ اس نے والدین کی دعاؤں کو اولاد کے لئے قبول کرنے کا وعدہ کر رکھا ہے۔ ستارہ مشتری تیسرے بارہویں کا مشترکہ حاکم ہو کر نویں اپنے فطرتی گھر میں کمزور ہے ہم طالع کے درجات اور اپنے دوست ستارہ مریخ کو بنظر تثلیث مکمل ناظر ہے۔ ادھر چھٹے نویں کا حاکم عطارد بارہویں اور پانچویں دسویں کا حاکم زہرہ بھی بارہویں گھر میں ہیں۔ ظاہر ہے کہ یہ گھر نحس اور خفیہ دشمنوں کا گھر ہے۔ اپنے پیشہ ورانہ فرائض کی انجام دہی کے دوران جاری ضرب عضب کے سلسلے میں آپ کو اندرون اور بیرون ملک دہشت گردوں کی اچانک مزاحمت کا سامنہ نہ صرف بلکہ اسلام کے لبادے میں خصوصاً دہشت گرد تنظیموں کی ریشہ دوانیوں کا مسلسل سامنا رہیگا۔ پیشہ ورانہ دانشمندی ہوگی کہ ایسے اسلام دشمن افراد کو سورہ منافقون کی روشنی میں مسلسل تلاش کیا جائے۔

جنرل راحیل شریف کے جاری افواج میں احتساب کے عمل کو جاری رکھیں گے۔ اور ایسے عسکری افراد کو سروس سے الگ اور انکی مراعات ختم کر سکتے ہیں جو وہ ماضی میں لے چکے ہیں۔ آپ سول ادارہ میں بھی احتساب کے عمل کی حمایت کریں گے۔ خواہ وہ لوگ کتنے ہی بارسوخ کیوں نہ ہوں۔ مریخ زائچہ میں چوتھے ارض وطن گیارہویں پارلیمنٹ کا مالک ہے۔ آرمی چیف وطن دشمن ہر قسم کی سرگرمیوں میں حصہ لینے والے اور آئین کی خلاف ورزی کرنے والوں کی حوصلہ شکنی اور انہیں آئین کے تحت سزا دلوانے کو بھی اہمیت دیں گے گئے زمانہ میں افواج سرحدوں کی حفاظت ہی کرتی تھی۔ زمانہ حال میں افواج کی ذمہ داریاں سرحدوں سے زیادہ ملک کے اندر چھپے دشمنوں کے لئے بڑھ گئی ہیں آپ اپنے فرائض منصبی کو جانتے ہوئے دشمنوں کو کیفر کردار تک پہنچانے اور آئین کے تحت سنائی گئی۔ فوجی عدالتوں یا سول عدالتوں میں سنگین جرائم کے مجرموں قاتلوں کو سزا دلانے میں اہم ردار ادا کریں گے۔ خیال تھا کہ آپکی تاریخ وقت پیدائش اور وقت مقام مل جاتا تو آپکا پیدائشی زائچہ تیار کیا جاتا نیٹ پر پڑا بینک ڈیٹا آپ کی مختلف تاریخ پیدائش بتاتا ہے۔ اخباری اطلاع کے مطابق آپکی تاریخ پیدائش کا تعین ابھی ہونا باقی ہے۔ لہٰذا آئندہ کسی شمارے میں آپ کے پیدائشی زائچہ پر روشنی ڈالنے کی کوشش کریں گے۔ اس کے علاوہ ہم صاحب دوستوں سے بھی فرمائش کرتے ہیں کہ وہ بھی جنرل صاحب کے زائچہ کے علاوہ **2017**ء کے لئے پاکستان کے لئے پیش گوئیاں فرمانا پسند کریں تو انہیں خوش آمدید کیا جائے گا۔

یقیناً ہمارے آرمی چیف جنرل قمر جاوید باجوہ اپنی والدہ ماجدہ کی دعاؤں سے آرمی چیف کے عہدہ پر آج فائض ہیں۔ اب وہ **22** کروڑ پاکستانی قوم کی ماؤں بہنوں کے بھی بیٹے اور بھائی ہیں۔ آپ کے دور میں جاری ضرب عضب کرپشن کے خاتمہ کے لئے کی گئی کوششوں میں اب ان لاکھوں کرڑوں ماؤں بہنوں کی دعائیں بھی آپ کے ساتھ یقیناً ہیں۔

میری دُعا ہے کہ اس ارض پاک پر غیور بہادر افواج پاکستان کا ٹھنڈا سایہ رہے قوم اپنے بہادر سپہ سالار کی موجودگی میں ہی آرام سے سوتی ہے۔ آپ کے دن رات کے فرائض جہاد و عبادت سے کم نہیں۔



# "فوج وہی کرے جو اس کا کام ہے" جنرل باجوہ

## ”ہم سب کو اختیارات اپنے پاس رکھ کر چوہدری بننے کا شوق ہے“

از تحریر: سید انور فراز، کراچی

### جنرل باجوہ اور کرکٹ

گزشتہ کالم میں ہم نے عرض کیا تھا کہ موجودہ سال کے اگر اہم ترین واقعات پر نظر ڈالی جائے تو پہلا واقعہ پاناما لیکس کا ہے جو تقریباً پورا سال وزیر اعظم نواز شریف کے لیے ایک مستقل دردسر بنا رہا ہے اور اب تک ان کے لیے پریشانی اور فکر مندی کا باعث ہے، عدالت ان کے حق میں فیصلہ دے یا خلاف، ہر صورت میں اس سارے معاملے میں نقصان انہی کو اٹھانا پڑ رہا ہے کیوں کہ پورا سال ان کی دولت مندی عوام کی نظروں میں ایک سوالیہ نشان بنی رہی ہے اور آئندہ بھی یہ ایک سوالیہ نشان ہی ہوگا، اس سال ہونے والی اس کیس کی آخری سماعت کا انجام لوگوں کی توقعات کے برخلاف ہوا، عدالت نے کوئی فیصلہ دیا نہ کمیشن بنایا بلکہ نئی سماعت کے لیے معاملہ نئے چیف جسٹس پر چھوڑ دیا، اس حوالے سے سوشل میڈیا پر ہونے والی چہ مہ گوئیوں سے قطع نظر ہمارا خیال یہ ہے کہ اتنے اہم معاملے کو اس طرح نظر انداز نہیں ہونا چاہیے تھا، یہ صورت حال بھی بدقسمتی سے وزیر اعظم کے خلاف ہی جارہی ہے اور نئے شکوک و شبہات، وہم و گمان جنم لے رہے ہیں۔

دوسرا اہم واقعہ پاکستان آرمی کی ہائی کمان میں تبدیلی ہے، جنرل راحیل شریف کے بعد اب جنرل قمر جاوید باجوہ ہماری مسلح افواج کے سربراہ ہیں۔ ہم ان کی تاریخ پیدائش معلوم کرنے کی کوشش کررہے ہیں تاکہ علم نجوم کی روشنی میں یہ معلوم ہوسکے کہ ہمارے نئے چیف آف اسٹاف کس موڈ اور مزاج کے انسان ہیں، اس حوالے سے جب وکی پیڈیا سے رجوع کیا گیا تو ان کی تاریخ پیدائش **2** جنوری **1959**ء سامنے آئی لیکن اسی دوران میں ایک کالم بھی نظر سے گزرا جس کا عنوان تھا ”سر باجوہ“ یہ کالم ملک کے کثیر الاشاعت روزنامے میں شائع ہوا ہے اور جنرل قمر باجوہ کے کسی قریبی دوست ارشاد بھٹی صاحب نے تحریر کیا ہے، انہوں نے تاریخ پیدائش **11** نومبر **1960**ء بیان کی ہے اور یہ بھی بتایا ہے کہ وہ کراچی میں پیدا ہوئے، حالاں کہ ان کی فیملی کا تعلق گکھر منڈی سے ہے، وکی پیڈیا پر پیدائش کا مقام گکھر منڈی ہی بتایا گیا ہے۔

ہم نے جب دونوں تاریخوں کو چیک کیا تو **11** نومبر **1960**ء زیادہ درست معلوم ہوئی، بہر حال جنرل صاحب کے زائچے کے حوالے سے تو فی الحال کوئی بات کرنا مناسب نہیں ہے کیوں کہ ابھی تک پوری طرح تاریخ پیدائش، وقت پیدائش اور مقام پیدائش کی تصدیق نہیں ہوسکی ہے، البتہ ارشد بھٹی صاحب کا کالم نہایت دلچسپ اور توجہ طلب ہے، انہوں نے جنرل صاحب سے اپنے قریبی بے تکلفانہ مراسم کا ذکر کرتے ہوئے ان کی شخصیت اور مزاج پر بھرپور روشنی ڈالی ہے اور بعض بڑی دلچسپ باتیں بیان کی ہیں، یہ کالم یکم دسمبر کو جنرل صاحب کے فوجی کمان سنبھالنے کے فوری بعد شائع ہوا ہے، ہمیں نہیں معلوم کہ ماضی میں کسی جنرل کی تقرری کے بعد ان کے کسی قریبی دوست یا عزیز نے ایسا کالم لکھا ہو، عموماً صحافی حضرات محدود نوعیت کی معلومات کا اظہار کرتے ہیں لیکن قریبی دوست اور عزیز اس طرح کھل کر نجی معاملات پر اظہار خیال کرنے سے گریز کرتے ہیں، جیسا کہ ارشد بھٹی صاحب نے کیا ہے، آیئے اس کالم کے چیدہ چیدہ اقتباسات پر ایک نظر ڈال لی جائے۔

کالم کا آغاز اس فقرے سے ہورہا ہے ”میں انہیں اکثر کہتا، کچھ بھی ہو، جیت آخر آپ کی اور لوگوں کی دعاؤں کی ہی ہوگی اور پھر دعاؤں اور عاجزی نے میدان مارلیا“

اس کے بعد بھٹی صاحب نے جنرل صاحب کی زندگی کے چند اہم واقعات جن میں والدہ کی وفات کا واقعہ بھی شامل ہے، بیان کیے ہیں، ایک واقعے میں اپنے ایک فوجی جوان کی شہادت پر وہ بہت افسردہ و غم زدہ نظر آتے ہیں، اسی

طرح اپنے یونٹ کے لوگوں سے ان کی گہری وابستگی بھی بعض واقعات سے ظاہر ہوتی ہے، اسی کالم کے ذریعے یہ بھی معلوم ہوا کہ ان کے والد کرنل اقبال باجوہ تھے جن کا انتقال کوئٹہ میں ہوا، انہوں نے 23 اکتوبر 1980ء کو آرمی جوائن کی، بعدازاں کینیڈین فورسز کمانڈ اینڈ اسٹاف کالج ٹورنٹو سے گریجویشن اور نیول پوسٹ گریجویٹ یونیورسٹی کیلیفورنیا سے بھی فارغ التحصیل ہیں، ان کی شادی جنرل اعجاز امجد کی صاحب زادی سے ہوئی۔

بھٹی صاحب لکھتے ہیں کہ ایک روز اپنے فیوچر پلان پر گفتگو کے بعد جب جنرل صاحب خاموش ہوئے تو میں بول پڑا ''اگر آپ چیف بن گئے تو پہلی ترجیح کیا ہوگی؟'' انہوں نے مسکرا کر میری طرف دیکھا پھر صوفے سے ٹیک لگا کر کہا ''میں ہسٹری کا اسٹوڈنٹ ہوں، مجھے بخوبی علم ہے کہ جہاں جہاں بھی فوج نے اپنے کام کی بجائے ''کچھ اور'' کیا وہاں مسائل گھٹے نہیں، بڑھے ہیں لہٰذا میری اولین ترجیح ہوگی کہ فوج وہی کرے جو اس کا کام ہے'' یہ کہہ کر وہ رکے اور پھر پچھلے آدھے گھنٹے سے سامنے پڑے قہوے کا کپ اٹھا کر ٹھنڈے قہوے کا گھونٹ بھر کر کہنے لگے ''اگرچہ ہم سب کو اختیارات اپنے پاس رکھ کر چوہدری بننے کا شوق ہے مگر میری خواہش ہوگی کہ اس بار یہ نہ ہو''

ظاہر ہے یہ گفتگو بھٹی صاحب اور جنرل صاحب کے درمیان چیف آف اسٹاف کا عہدہ سنبھالنے سے پہلے ہوئی ہے اور اس سے ہمارے نئے جنرل صاحب کے خیالات اور نظریات سے آگاہی ہوتی ہے، اسی کالم کے ذریعے یہ بھی معلوم ہوا کہ ٹی وی پروڈیوسر اور پی ٹی وی کے جنرل منیجر جناب رفیق وڑائچ جنرل باجوہ صاحب کے ماموں تھے چناں چہ ان کے گھر آنے والی فنکار برادری سے بھی جنرل صاحب کی خاصی یاد اللہ رہی ہے جن میں اداکار محمد علی اور مصطفیٰ قریشی کی باتیں انہیں اب تک ازبر ہیں، ان کی یادداشت بہت اچھی ہے، ان کی سب سے بڑی عیاشی کتابیں پڑھنا، کرکٹ کھیلنا اور فیملی کے ساتھ کرکٹ دیکھنا ہے، وہ آرمی کرکٹ ٹیم کی طرف سے پیٹرن ٹرافی کھیل چکے ہیں، بھٹی صاحب مزید لکھتے ہیں کہ وہ برے وقتوں کے اچھے دوست اور ہر وقت ہر کسی کی مدد کے لیے تیار رہنے والے، وضع دار، کھلے ڈھلے جن میں نہ احساس برتری اور احساس کمتری، وہ جرنیلی میں بھی ویسے ہی ہیں جیسے کپتانی میں، اپنے سپاہیوں کے ساتھ برستی گولیوں میں زمین پر بیٹھ کر کھانا کھانے میں بھی تکلفات کے عادی نہیں ہیں، بے حد سادہ مزاج ہیں، پروفیشنل سولجر، فوج میں ہردلعزیز کمانڈر، سچے پاکستانی اور پکے مسلمان، جمہوریت کے حامی، مارشل لاء کو خرابیوں کی جڑ سمجھنے والے انسان ہیں، بھٹی صاحب کا خیال ہے کہ اب ''سول ملٹری'' تعلقات واقعی بہتر ہونے کی امید ہے۔

یہ کالم پڑھ کر ہم نے خدا کا شکر ادا کیا کہ وزیراعظم نواز شریف صاحب نے اس بار یقیناً ایک بہترین انتخاب کیا ہے، ہمارے نئے جنرل باجوہ صاحب جمہوریت پسند ہیں اور مارشل لاء کو ملک وقوم کے لیے بہتر نہیں سمجھتے، ان کا یہ بھی کہنا ہے کہ ''فوج وہی کرے جو اس کا کام ہے'' ان کا یہ جملہ بھی ہمارے قومی مزاج کی عکاسی کرتا ہے کہ ''اگرچہ ہم سب کو اختیارات اپنے پاس رکھ کر چوہدری بننے کا شوق ہے'' مزید یہ بھی فرمایا ''میری خواہش ہوگی کہ اس بار یہ نہ ہو''

اس خواہش پر ہمیں مرزا غالب کا مشہور مصرع یاد آ گیا۔ ہزاروں خواہشیں ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے۔ ہمارے لیے اس کالم کا سب سے بڑا انکشاف جنرل صاحب کی کرکٹ سے دلچسپی ہے، وہ خود بھی کرکٹ کے کھلاڑی رہے ہیں اور نہایت ذوق وشوق کے ساتھ کرکٹ میچ دیکھتے ہیں، ان کی فیملی بھی کرکٹ میچ دیکھنے کی شوقین ہے، پاکستان میں ابتدا ہی سے کرکٹ کا کھیل نہایت مقبول رہا ہے اور اس کھیل کے نمایاں ترین کھلاڑیوں میں عمران خان کا نام نظرانداز نہیں کیا جاسکتا، وہ پاکستان کے پہلے کپتان ہیں جن کی قیادت میں پاکستان ٹیم نے ورلڈ کپ جیتا تھا، اب یہ ہمیں نہیں معلوم کہ کرکٹ کے کھلاڑیوں میں جنرل صاحب کا پسندیدہ کھلاڑی کون رہا ہے؟ ایک زمانہ تھا کہ پاکستان کرکٹ میں ماجد خان، ظہیر عباس، آصف اقبال، حنیف محمد، مشتاق محمد، جاوید میانداد وغیرہ پوری قوم کے پسندیدہ کھلاڑی تھے، عمران خان کا نام بھی اس فہرست میں شامل رہا ہے، اگر بھٹی صاحب ان کے پسندیدہ کرکٹر کا نام بھی بتا دیتے تو اچھا ہوتا۔

ہمارے وزیراعظم نواز شریف صاحب بھی کرکٹ کے شوقین رہے ہیں اور جس زمانے میں عمران خان کرکٹ کھیل رہے تھے تو وہ انہیں پسند بھی کرتے تھے، لاہور کے کینسر اسپتال کے لیے پلاٹ کی ضرورت پیش آئی تو سنا ہے کہ انہوں نے عمران خان کی مدد کی، اس طرح کرکٹ پسند وزیراعظم کے بعد اب کرکٹ پسند جنرل بھی ہمیں مل گئے ہیں۔

ہمارے ملک میں اہم شخصیات کی درست تاریخ پیدائش معلوم ہونا بڑا دشوار کام

بقیہ صفحہ نمبر 19

# 2017ء پاکستان کی پیش گوئیاں نئے زائچہ پاکستان سے
## نئے زائچہ پاکستان پر پہلی 2017ء کی تحقیق

## طرز حکومت و سیاست اور تبدیلی
## 2017 ایک نئے آغاز کا سال

از تحریر: سید انور فراز، کراچی




بوقت 20 دسمبر 1971ء، بوقت 14 بجکر 58 منٹ 20 سیکنڈ، بمقام اسلام آباد

## 2017ء نئے انتخابات کا سال؟

نیا سال 2017ء کا مفرد عدد 1 ہے، عدد 1 کو نئے آغاز یا کسی نئے کام کی ابتدا کا عدد کہا جاتا ہے، ایسے سالوں میں عموماً عام لوگوں کی زندگی میں بھی اور ملکوں کے حالات میں بھی کوئی نئی روایت یا کوئی نئی بنیاد ڈالی جاتی ہے، اگر ہم ماضی پر نظر ڈالیں تو اس سے پہلے ایک نمبر کے زیر اثر سال 2008ء تھا جس میں الیکشن ہوئے، ایک نیا جمہوری سیٹ اپ تیار ہوا اور دس سال سے جاری ڈکٹیٹر شپ کا خاتمہ ہوا، تھوڑا اور پیچھے چلے جائیں تو 1999ء بھی 1 نمبر کا سال ہے، اس سال ایک جمہوری حکومت کا خاتمہ ہوا اور ملک میں ڈکٹیٹر شپ کا آغاز ہوا، اس سے پہلے 1990ء کو اگرچہ ایک جمہوری دور کہا جاتا ہے لیکن اسٹیبلشمنٹ کی گرفت بہت مضبوط تھی لہٰذا محترمہ شہید کی جمہوری حکومت 6 اگست 1990ء کو ختم کردی گئی اور نئے الیکشن کے نتیجے میں پہلی بار جناب نواز شریف وزیر اعظم بنے، مزید پیچھے چلے جائیں تو 1981ء ایسا سال ہے جس میں ہم پوری طرح امریکن کیمپ میں شامل ہو کر افغان جنگ میں بھرپور طریقے سے شریک ہوئے، مزید عدد 1 کے اثرات کا مشاہدہ 1972ء میں ہوگا، جب ذوالفقار علی بھٹو نے پاکستان دولخت ہونے کے بعد ایک سویلین چیف مارشل لاء ایڈمنسٹریٹر اور صدر کی حیثیت سے حکومت کا آغاز کیا۔

## یکم دسمبر 2024ء سے پاکستان کا 19 سالہ ترقی کا دور شروع ہوگا

عزیزان من! عدد ایک کے زیر اثر سال کے لیے یہ تاریخی ثبوت و شواہد ظاہر کرتے ہیں کہ یہ سال کوئی بڑی تبدیلی اور کوئی نیا آغاز لاتا ہے، یہ تبدیلی یا آغاز مثبت ہوگا یا منفی اس کے بارے میں کچھ کہنا خاصا مشکل کام ہے، اعداد کی پراسرار قوتوں کو سمجھنے کے لیے ضروری ہے کہ مرکب اعداد پر غور کیا جائے جن سے مفرد عدد حاصل ہو رہا ہو، 2017ء کا مجموعہ 10 ہے، مرکب 10 کا عدد قسمت کا نیا موڑ یا قسمت کا چکر ظاہر کرتا ہے جو منفی بھی ہو سکتا ہے اور مثبت بھی، عام طور پر مثبت نتائج کے لیے صورت حال کو مثبت ہونا چاہیے اور منفی نتائج اُس وقت سامنے آتے ہیں جب صورت حال پہلے ہی مکمل طور پر منفی ہو، اپنے ملکی حالات کی مثبت یا منفی صورت حال سے ہر شخص واقف ہے۔

### نیا زائچہ پاکستان

اب تک روایت گذشتہ سالوں سے رہی ہے کہ نئے سال کا زائچہ زیر بحث رہا ہے، اس بار روایت کے خلاف پاکستان کا نیا زائچہ پیش نظر ہے جو 20 دسمبر 1971ء سہ پہر 20:58:20 pm اسلام آباد کے مطابق ہے، یہ وہ وقت ہے جب سقوط ڈھاکا کے بعد اقتدار کی منتقلی کا عمل مکمل ہوا، جنرل یحییٰ خان نے اقتدار جناب ذوالفقار علی بھٹو کو منتقل کیا تھا۔

زائچے میں برج ثور کے 3 درجہ 33 دقیقہ طلوع ہیں، زحل زائچے کے پہلے گھر میں مضبوط پوزیشن رکھتا ہے، دوسرے اور پانچویں گھر کا حاکم سیارہ

عطارد بھی زائچے میں ساتویں گھر میں باقوت ہے، تیسرے گھر کا حاکم قمر نویں گھر میں اگر چہ اچھی پوزیشن رکھتا ہے لیکن چھٹے گھر کے منحوس حاکم زہرہ سے متاثرہ ہے، چوتھے گھر کا حاکم شمس کمزور ہے اور زائچے میں آٹھویں گھر میں مصیبت میں ہے، ملکی زائچے میں چوتھا گھر عوام اور اپوزیشن کا ہے، ابتدا ہی سے یہ دونوں مصیبت میں ہیں، ساتویں گھر کا حاکم زہرہ نویں گھر میں ہے اور کمزور ہے، نویں اور گیارھویں کا حاکم مشتری اگر چہ اچھی جگہ ہے لیکن کمزور ہے، نویں دسویں کا حاکم زحل مضبوط ہے لیکن راہو کی معمولی سی نظر اس پر ہے، بارھویں کا حاکم مریخ گیارھویں گھر میں کمزور ہے، راہو کیتو زائچے کے نویں اور تیسرے گھر میں ہے۔

سیارہ مریخ، مشتری اور زہرہ کے علاوہ راہو اور کیتو اس زائچے کے لیے منحوس اثر رکھنے والے نقصان دہ سیارگان ہیں جب کہ عطارد، قمر، شمس اور زحل سعد اثر رکھنے والے سیارگان ہیں اور ان کے سعد اثرات زائچے میں موجود ہیں جب کہ نحس سیارگان کے نحس اثرات میں مریخ اور زہرہ کے اثرات نمایاں ہیں، خصوصاً زہرہ اور مریخ زائچے کے اہم گھروں سے ناظر ہیں، زہرہ تیسرے اور نویں گھر سے جس کے نتیجے میں آئینی تبدیلیاں واقع ہوتی رہتی ہیں، بیوروکریسی اور اسٹیبلشمنٹ کا پلہ بھاری رہتا ہے، مریخ زائچے کے دوسرے، پانچویں، چھٹے اور گیارھویں گھر کو ناظر ہے لہٰذا معاشی عدم استحکام اور اس کی وجہ بیوروکریسی اور اسٹیبلشمنٹ کے بھاری اخراجات جو ناجائز حدود تک پھیل جاتے ہیں، پانچویں گھر پر مریخ کی نظر شعوری طور پر کرپشن اور غیر قانونی سرگرمیوں کا رجحان لاتی ہے، چھٹے گھر پر مریخ کی نظر اس زائچے میں ملکی اہم اداروں میں عدم استحکام پیدا کرتی ہے، گیارھواں گھر پارلیمنٹ اور ملکی مفادات کا ہے، سو اس حوالے سے کسی خاص وضاحت کی ضرورت نہیں ہے۔

## دور اکبر اور اصغر کے اثرات

**پاکستان کے زائچے میں یکم دسمبر 2008ء سے مشتری کا دور اکبر جاری ہے جس کا خاتمہ یکم دسمبر 2024ء کو ہوگا، اس کے بعد سیارہ زحل کا دور اکبر شروع ہوگا جو 19 سال رہے گا، امید رکھنا چاہیے کہ یہ دور پاکستان کی ترقی اور عروج کا دور ہے، اس کے بعد 17 سال کا دور عطارد بھی ترقی اور خوش حالی کا دور ہوگا کیوں کہ زحل اور عطارد دونوں زائچے کے سعد اثر دینے والے اور مضبوط سیارگان ہیں۔**

اس سے پہلے راہو کا 18 سالہ دور 2 دسمبر 1990ء سے شروع ہوا تھا جس میں سیاسی ہیرا پھیریاں اور نت نئے جمہوری تماشے دیکھنے میں آئے، راہو سیاست، چال بازی اور غیر قانونی سرگرمیوں کو بڑھاوا دیتا ہے لہٰذا اگر یہ کہا جائے تو غلط نہیں ہوگا کہ 1991ء ہی سے جھوٹ فریب اور کرپشن کا بھرپور انداز میں آغاز ہوا، حکمران حلقے دیکھتے ہی دیکھتے کھرب پتی بن گئے۔

بالآخر 1999ء میں جمہوری بساط لپیٹ دی گئی اور ایک نئی طرز کی جمہوری بساط بچھائی گئی جو ڈکٹیٹر شپ کے زیر سایہ پروان چڑھی، راہو کا دور اکبر جاری تھا لہٰذا ہیر پھیر، کرپشن اور فریب اس دور میں بھی نمایاں رہا۔

زائچہ پاکستان میں گزشتہ سال 14 اکتوبر سے مشتری (زائچے کا سب سے منحوس سیارہ) کے دور اکبر میں سیارہ زہرہ کا دور اصغر جاری ہے، دو منحوسوں کے ادوار میں کسی خیر کی توقع نہیں ہونی چاہیے، زہرہ زائچے میں طالع کے علاوہ چھٹے گھر کا بھی حاکم ہے، چھٹا گھر فتنہ و فساد، اختلاف رائے، تنازعات کو جنم دیتا ہے، اس گھر کی دیگر بنیادی منسوبات میں فوج، بیوروکریسی، عدلیہ اور الیکشن کی کارروائی شامل ہے، زہرہ کا دور اصغر 15 جون 2019ء تک جاری رہے گا گویا مشتری آٹھویں گھر کی منسوبات اور زہرہ چھٹے گھر کی منسوبات پر زور رہے گا، اس حوالے سے 2017ء کو نئے انتخابات کا سال بھی کہا جا سکتا ہے اور دوسری صورت میں اس امکان کو بھی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا کہ ملک میں ایسی صورت حال بدستور جاری رہے جس میں حقیقی قوت واقتدار اسٹیبلشمنٹ کے

پاس ہو، شاید ایسے ہی خطرات کے پیش نظر ملک کی اکثر سیاسی پارٹیاں (تحریک انصاف کے علاوہ) اندرونی طور پر باہم متحد و یکجا ہیں، ایک دوسرے کے خلاف چھیڑ چھاڑ اور بیان بازی ضرور تا یا محض نمائشی ہے۔

### 2017ء میں سیاروی پوزیشن

نئے سال کے آغاز میں راہو چوتھے گھر، مشتری پانچویں گھر، زحل ساتویں، عطارد اور شمس آٹھویں، قمر نویں جب کہ زہرہ، مریخ اور کیتو دسویں گھر میں ہوں گے، سیارہ زحل سال کے ابتدائی حصے ہی میں آٹھویں گھر میں داخل ہوجائے گا، دسویں گھر کے حاکم کا آٹھویں گھر میں قیام ملکی عزت و وقار اور **حکومت یا سربراہ حکومت کے لیے نیک شگون نہیں ہے اور اس کا مطلب یہ بھی ہے کہ کوئی جمہوری حکمران سکون و چین سے حکومت نہیں کرسکے گا، اس لیے یہ مشکلیں اور مصیبتیں بڑھ جائیں گی، پاکستان کو بھی آئندہ تقریباً ڈھائی سال تک جب تک زحل کا قیام آٹھویں گھر میں رہے گا، اپنی ساکھ کو برقرار رکھنا خاصا مشکل ہوگا**، سیارہ زحل تقریباً جون کے آخر تک برج قوس میں رہنے کے بعد پھر واپس برج عقرب میں آجائے گا لیکن یہ اس کا مختصر قیام ہوگا، سال کے آخر تک دوبارہ برج قوس میں چلا جائے گا جہاں اس کا قیام خاصا طویل ہوگا۔

زائچے کی مجموعی پیدائشی پوزیشن پر ہم روشنی ڈال چکے ہیں، یہ بھی نشان دہی ضروری ہے کہ ہر سال پاکستان کے لیے چند مہینے نہایت سختی اور مسائل کی زیادتی کے ہوتے ہیں، ان مہینوں میں 15 اپریل سے 15 مئی تک کا وقت نقصانات، رکاوٹیں اور دیگر مسائل لاتا ہے، اس کے بعد 15 اکتوبر سے 15 نومبر تک تقریباً نت نئے مسائل پیدا ہوتے ہیں، اختلافی صورت حال اپنوں سے یا غیروں سے، باہمی تنازعات، مختلف بیماریوں اور وباؤں کا زور اور 15 دسمبر سے 15 جنوری کے درمیان کا عرصہ بھی رکاوٹیں، حادثات اور کاموں میں خرابیاں لانے کا باعث ہوتا ہے، ہمارے اس تجزیے کا تجربہ ماضی کی تاریخ کی روشنی میں کیا جاسکتا ہے۔

## 2017ء کیسا رہے گا؟

عزیزان من! روایت کے خلاف زائچے کے 12 گھروں کا تجزیہ پیش کرنا پاکستان کے زائچے کی روشنی میں ہم ضروری نہیں سمجھتے، اس بار سال 2017ء کے 12 مہینوں کی مجموعی اور مختصر کیفیت پر روشنی ڈالی جائے گی، واضح رہے کہ ہر مہینے کا علیحدہ سے تفصیلی تجزیہ تو خاصا طولانی ہوسکتا ہے، جنتری کے صفحات اس کے متحمل نہیں ہوسکتے، ابتدا میں زائچے کی مجموعی صورت حال اور ادوار کی پوزیشن واضح کردی گئی ہے، باقی جہاں تک سیاروی ٹرانزٹ کے اثرات کا تعلق ہے، وہ اختصار کے ساتھ پیش کیے جارہے ہیں۔

### جنوری

نئے سال کے زائچے کی روشنی میں جنوری کا مہینہ ابتدا میں یقیناً کچھ مسائل وزیراعظم کے لیے اور اپوزیشن کے لیے پیدا کرے گا لیکن وہ خوش اسلوبی سے نمٹائے جاسکیں گے، البتہ جنوری کا آخری ہفتہ زیادہ ہنگامہ خیز اور اختلافی مسائل کو جنم دینے والا ہوگا، اس وقت میں حکومت و ریاست مخالف کارروائیاں بھی دیکھنے میں آسکتی ہیں۔

### فروری

فروری اس سال کا نہایت موافق اور سپورٹنگ مہینہ ہوگا کیوں کہ سیارگان زائچے میں بہتر گھروں میں پوزیشن رکھتے ہوں گے، حکومت کے مثبت اقدامات سامنے آئیں گے اور ملک میں افہام و تفہیم کی فضا برقرار رہے گی۔

### مارچ

مارچ کے مہینے کو بھی اس حوالے سے ایک مثبت اور موافق مہینہ کہا جاسکتا ہے کہ اس دوران میں کوئی ایسی صورت حال بہر حال پیدا نہیں ہوگی جو حالات میں کوئی بڑا بھونچال پیدا کرے، اس مہینے میں ضرورت کے مطابق قانون سازی اور نئے آرڈیننس جاری ہوسکتے ہیں۔

## اپریل

اپریل سے ایک غیر معمولی وقت کا آغاز ہو رہا ہے، خصوصاً 15 اپریل کے بعد سے نت نئے مسائل سر اٹھائیں گے، نئے تنازعات کا کوئی پنڈورا بکس کھل کر عوامی توجہ حاصل کرے گا، سیاسی اور فوجی حلقوں کے درمیان کوئی نئی کشمکش شروع ہو سکتی ہے، اس کے علاوہ حادثات و سانحات کے حوالے سے بھی نئے خطرات پیدا ہو سکتے ہیں، پاکستان مخالف عناصر زیادہ شدت کے ساتھ کارروائیاں کر سکتے ہیں، بیرون ملک یا پڑوسیوں سے تعلقات بہتر بنانے کی کوششیں بارآور ثابت نہیں ہوں گی، بین الاقوامی تنازعات کوئی نیا رُخ اختیار کریں گے۔

## مئی

اپریل میں پیدا ہونے والے مسائل پر مئی تک قابو پایا جا سکے گا مگر معاشی، انتظامی اور حکومتی مسائل مکمل طور پر قابو میں نہیں آئیں گے، عارضی طور پر جو روک تھام کی جائے گی، وہ پائیدار نہیں ہوگی خصوصاً عوامی مسائل جوں کے توں رہیں گے، مئی کے مہینے کو سال کا نہایت اہم اور منفی مہینہ سمجھنا چاہیے کیوں کہ اس مہینے میں قدرتی اور غیر قدرتی آفات و حادثات کے امکانات موجود ہیں۔

## جون

جون کا مہینہ حسب سابق رمضان المبارک کی سعادتوں سے بھرپور ہوگا لیکن اپریل اور مئی میں جن مسائل اور تنازعات کی ابتدا ہوئی ہے، ان کی بازگشت جون میں بھی سنائی دیتی رہے گی۔

## جولائی

جولائی کے مہینے میں ملکی حالات میں کوئی غیر معمولی صورت حال بظاہر نظر نہیں آتی، البتہ گزشتہ مہینوں کے مسائل ہی جولائی میں بھی زیر بحث رہیں گے۔

## اگست

حسب معمول اگست کا مہینہ نئی تبدیلیوں اور نئے امکانات کی داغ بیل ڈالے گا، اگست میں پاکستان کا یوم آزادی بھی ہے اور پاکستان کی تاریخ میں ہمیشہ اگست ہی سے نئے واقعات کا ظہور شروع ہوتا ہے، اس مہینے میں راہو کیتو اور سیارہ مشتری ویدک سسٹم کے مطابق گھر تبدیل کریں گے اور یہ تبدیلی یقیناً ملکی سطح پر بھی دوررس نتائج مرتب کرے گی، اپریل سے جن مسائل کا یا تنازعات کا آغاز ہوگا وہ اگست تک اپنی انتہا کو پہنچ جائیں گے، کسی مشہور مقتدر ہستی سے متعلق اسکینڈل شدید بدنامی اور رسوائی کا باعث بنے گا۔

## ستمبر

ستمبر سے ایک بار پھر تبدیلی کی نئی لہر کا آغاز ہوگا، خصوصاً سول سروسز میں خاصی اکھاڑ پچھاڑ ہو سکتی ہے، مزید یہ کہ اس دوران میں بعض عدالتی فیصلے اور نئے الیکشن سے متعلق معاملات بھی نمایاں ہوں گے، مستقبل سے متعلق نئے منصوبے سامنے آئیں گے۔

## اکتوبر

اکتوبر کا مہینہ دہشت گردی کے واقعات میں زیادتی لا سکتا ہے، دیگر حادثات کا بھی امکان نظر انداز نہیں کیا جا سکتا، اس مہینے کو ملک و قوم کے لیے نقصانات اور مسائل کا مہینہ کہا جا سکتا ہے۔

## نومبر

اگست، ستمبر سے تبدیلی کی جو لہر شروع ہوگی، وہ نومبر تک اپنے عروج تک پہنچ جائے گی، خاص طور پر نومبر کے آخری ہفتے میں بہت سی نئی تبدیلیاں دیکھنے کو ملیں گی، ان تبدیلیوں کا تعلق فوج اور بیوروکریسی اور عدلیہ سے ہوگا، خطرہ ہے کہ اس دوران میں بعض نامناسب فیصلے سامنے آئیں گے جو مستقبل کے لیے فائدہ بخش ثابت نہیں ہوں گے۔

## دسمبر

دسمبر عام طور پر پاکستان کی تاریخ میں ایک ایسا مہینہ ثابت ہوتا رہا ہے جس میں بعض اہم معاملات اپنے انجام کو پہنچتے ہیں اور پھر ہم ایک نئے آغاز کی طرف سفر شروع کرتے ہیں (واللہ اعلم بالصواب)



# 2017ء علم الاعداد کی روشنی میں

## نئی عالمی خارجہ پالیسیوں کا ٹرننگ پوائنٹ سال

2017ء کا مفرد نمبر 1 جو ستارہ شمس سے منسوب ہے۔ قرآن پاک میں اس نام کی سورۃ شمس بھی ہے۔ ہندی میں اِسے سوریہ یا سورج دیو۔ دن اس سے اتوار، انگلش Sunday یعنی سورج کا دن ہے۔ آسمانی کونسل میں ستارہ شمس کو بادشاہ فلک سے بھی جانا جاتا ہے۔ جیسے ہی شب کی تاریکی سے سورج کی پہلی کرن زمین پر پڑتی ہے تو اندھیرا غائب ہونے لگتا ہے۔ رات کو چمکتے ستاروں سے بھرا آسمان کا منظر غائب ہو جاتا ہے۔ سورج کی روشنی میں کوئی ستارہ نہیں ٹھہرتا۔ سبع کواکب شمس، قمر، مریخ، عطارد، مشتری، زہرہ اور زحل جب بھی کوئی ستارہ شمس کے قریب آتا ہے تو یہ تحت الشعاع (غروب) ہوتا ہے۔

### علم الاعداد 2017ء: سال 2017ء میں آپ کے لیے کیا چھپا رکھا ہے؟

بہت سارے لوگ اپنے طور پر قیاس آرائیاں کرتے ہیں کہ سال 2017ء میں عالمی سیاسی معاملات کس طرح رہیں گے۔ ہم کیا نیا سلسلہ شروع کریں گے یا پھر یہ پچھلے سال جیسا ہی ہوگا؟ کیا ہماری جدوجہد ہمارے میں مثبت تبدیلیاں لے کر آئے گی؟ علم الاعداد کی روشنی میں ہم 2017ء کو دیکھیں تو ہمیں قدرتی توانائیاں ملتی ہوئی نظر آتی ہیں۔

**2017ء اس صدی کا عالمگیر سال نمبر 1 ہوگا:** 2017ء کے اعداد کو جمع کریں تو حاصل 7+1+0+2=1 آتا ہے۔ جس کا مطلب ہے، اس سال کا نمبر 1 ہوگا۔

**دنیا پر علم الاعداد کے حوالہ سے ایک نظر:** نمبر 1 کا تعلق آغاز سے ہے۔ 2017ء ہم سب کو کچھ نیا کرنے پر مائل کرے گا، جس میں ہماری انفرادیت کا اظہار ہوگا، جو ہماری قائدانہ صلاحیت کو ایک نئے انداز سے اُجاگر کرے گا۔ 2017ء سوچنے اور خود مختار رہنے کا سال ہوگا۔

نمبر 1 ماسٹر نمبر ہے۔ جس کا تعلق سرگرمیوں اور تعلقات سے بھی ہے۔ اس کا تعلق ہر قسم کی نئی شروعات سے ہے۔ سب سے بہتر کہ یہ ایک لیڈرشپ کا نمبر ہے، جو اپنے اندر بہت کچھ کرنے کی صلاحیت رکھتا ہے۔ نمبر 1 کے نقصانات یہ ہیں کہ یہ غصہ، ظلم اور بے چینی بھی پیدا کرتا ہے۔ اگر صحیح نتائج حاصل نہ ہوں، اگر اس کو صحیح طور پر سمجھا جائے تو نقصانات سے بچا جا سکتا ہے۔

علم الاعداد کے مطابق 2017ء اور نمبر 1 پر بہت کچھ لکھا جا سکتا ہے۔ افہام و تفہیم کے اس بنیادی مقاصد علم الاعداد پر مبنی جو علم نجوم کے بہت قریب ہے۔ دونوں علوم اپنے اپنے مطابق نقطہ نظر پیش کرتے ہیں۔

**تو 2017ء کیسا سال ہوگا؟ چونکہ یہ نمبر 1 سال ہے؟** علم الاعداد کے مطابق 2017ء نئی شروعات، نئی ایجادات کے لیے قائدانہ روح، نئی دریافتیں یا نئی مخلوق (تخلیق)۔ اس کی توانائی، اصلیت، نئے خیالات اور نئے رہنما لے کر آئے گا۔ پاکستان کے شہروں میں جدید تبدیلیاں جو قصبوں، شہروں اور گاؤں ہر طرح پھیلے گی۔

تبدیلی اور ترقی پر زور دیا جائے گا۔ جیسا کہ:

(1) نئے خیالات کی ترقی (2) بڑھتے ہوئے موجودہ مفادات (3) خیالات اور شناخت میں اضافہ

(4) نئے کاروباری دوستوں سے رابطے (5) پیشے کو مشغلہ بنانا نہیں بلکہ اس میں جدت زمانہ کے ساتھ جدت لانا۔

مختصر یہ کہ انفرادیت، خواہش، سرگرمیاں، نئی ہدایات یا کچھ نیا کرنے کا سال ہے۔





## بین الاقوامی منجمین کی 2017ء
# دلچسپ حیرت انگیز پیش گوئیاں

از انتخاب: شہزادہ سید منصور علی زنجانی

1۔ ایٹمی جنگ شروع ہونے کا خطرہ۔ 2۔ 9 شدت کا زلزلہ۔

3۔ یوکرائن، جنوبی کوریا اور شمالی کوریا مل کر ایٹمی حملہ کر سکتے ہیں۔ چائنہ کے ساتھ کشیدگی میں اضافہ۔ داعش کے یورپ میں دہشت گرد حملوں میں اضافہ۔

4۔ روس، چین اور ایران کا فوجی اتحاد اور ایران کو ایٹمی پروگرام میں مدد۔ روس اپنا فوجی سامان ایران کو فروخت کرے گا۔

5۔ بہت سارے عیسائی روحانی پیشواؤں کے مطابق 2017ء صلیبی جنگ کا سال ثابت ہوسکتا ہے یا اسکا آغاز ہوگا۔ 10 جون 2017ء **حضرت عیسیٰ کی آمد کا سال ہے؟**

6۔ 21 اگست 2017ء مکمل سورج گرہن جو تیسری جنگ عظیم کا آغاز کروا سکتا ہے۔ امریکہ پر حملہ ہوسکتا ہے۔

7۔ دہشت گرد حملوں میں اضافہ۔ داعش مڈل ایسٹ میں اپنی ساکھ کھودے گی۔

8۔ پیرس، برسلز اور برلن میں دوبارہ دہشت گردی۔

9۔ جرمن چانسلر اینجلا مارکل پر قاتلانہ حملہ۔ 10۔ جرمنی میں مساجد کو آگ لگائی جاسکتی ہے۔

11۔ دُنیا کے مشہور عجائب گھر ورسیلز (Versailles) اور ایمسٹرڈیم میں واقع رجکس عجائب گھر میں پڑی قیمتی نوادرات کو نقصان پہنچا کر ضائع کیا جاسکتا ہے۔

12۔ تھائی لینڈ میں سیاحوں کو نشانہ بنایا جائے گا۔

13۔ برطانیہ یورپ سے علیحدہ ہو جائے گا۔ یہ پیش گوئی قبل از وقت پوری ہو چکی ہے۔

14۔ سکاٹ لینڈ میں دوبارہ ریفرنڈم پر زور۔ 15۔ چائنہ کی کرنسی زوال کا شکار۔

16۔ برطانیہ کی اکانومی میں بہتری، جبکہ برازیل اور چائنہ کی معیشت کو دھچکا۔

17۔ برطانیہ کے انڈیا، آسٹریلیا اور کینیڈا کے ساتھ مضبوط تعلقات۔

18۔ دُنیا کے بیشتر ممالک اپنے گرد سرحدیں باڑ بنائیں گے۔

19۔ روس اور یوکرائن کے درمیان امن معاہدہ ناسٹرڈامس کے مطابق جس کی امریکہ مخالفت کرے گا۔ کیونکہ اسکو ایٹمی جنگ کا حملہ محسوس ہوگا۔

20۔ ناسٹروڈامس کے مطابق چائنہ اہم فیصلہ لے گا، جس سے سپر پاور بننے سے اسے کوئی نہیں روک سکتا۔

21۔ ناسٹروڈامس کے مطابق اٹلی زوال کا شکار ہوگا۔ معیشت بُری طرح متاثر ہوگی اور لوگ اٹلی چھوڑ جائیں گے۔

22۔ ناسٹروڈامس کے مطابق 2017ء موسمی تبدیلی اور جنگ کا سال۔

23۔ ناسٹروڈامس کے مطابق شمسی توانائی کا استعمال بڑھ جائے گا۔ اور آہستہ آہستہ یہ اپنی جگہ بنا لے گی۔

24۔ شمالی اور جنوبی کوریا اکٹھے ہوجائیں گے۔




# نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ جنوری 2017ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جا سکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوعِ آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی موثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2017ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| جنوب مشرق 24`16`09`01 | جنوب مغرب 25`17`10`02 | جنوب 26`18`11`03 | مغرب 27`19`12`04 |
|---|---|---|---|
| شمال مغرب 00`20`13`05 | شمال مشرق 28`21`00`06 | مشرق 29`22`14`07 | شمال 30`23`15`08 |

بِسمِ اللہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیطِ اَلسَّلَامُ عَلَیکُم یَارِجَالُ الغَیبِ وَیَا اَروَاحُ المُقَدَّسَۃ اَعِیئُونِی بِقُوَّۃٍ وَ نظُرُونِی بِنَظرَۃِ یَارُقَبَاء یَانُقَبَاء یَانُجبَاء یَا اَبدَال یَا اَوتَاد یَا قُطب یَا غَوث اَعِیئُونِی بِحُرمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللہُ عَلَیہِ وَسَلَّمَ وَ عَلٰی آلِہٖ وَاَصحَابِہٖ اَجمَعِین

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

## ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

**تعدیم عطارد زہرہ:** اس سعد وقت کی ابتداء 3 جنوری 11 بجکر 50 منٹ مکمل نظر 4 جنوری صفر بجکر 40 منٹ اور خاتمہ نظر 4 جنوری 14 بجکر 12 منٹ پر ہوگا۔ اعمالِ محبت ہر قسم کے جائز کاموں کیلئے سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش کو ساعت زہرہ میں لکھ کر پھلدار درخت سے لٹکائیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۲۵۹۹۴ | ۳۳۵۹۸۸ | ۴۱۹۹۸ |
| ۲۹۳۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۰۹۹۹۰ |
| ۸۳۹۹۶ | ۱۶۷۹۹۲ | ۲۵۱۹۹۲ |

**تربیع شمس مشتری:** اس نحس وقت کی ابتداء 11 جنوری 8 بجکر 12 منٹ مکمل نظر 12 جنوری 9 بجکر 42 منٹ اور خاتمہ نظر 13 جنوری 11 بجکر 18 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین کو مشکل میں مبتلا کرنے کیلئے اشد ضروری ہو تو سورۃ لہب کے خالی البطن نقش کو ساعت زحل یا مریخ میں لکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۱۴۵۵ | ۲۸۸۶ | ۴۸۵ |
| ۳۴۰۱ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۴۲۵ |
| ۹۷۰ | ۱۹۴۰ | ۲۹۱۶ |

**تربیع مریخ زحل:** اس نحس وقت کی ابتداء 18 جنوری 1 بجکر 10 منٹ مکمل نظر 19 جنوری 14 بجکر 15 منٹ اور خاتمہ نظر 21 جنوری 3 بجکر 18 منٹ پر ہوگا۔ دشمنوں کو ذلیل وخوار کرنے کیلئے اگر اشد ضروری ہو تو روزانہ ہر نماز کے بعد 101 مرتبہ سورۃ کوثر پڑھ کر دُعا کریں اور خالی البطن نقش لکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۶۸۷ | ۱۸۳۸ | ۲۲۹ |
| ۱۶۰۹ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۱۴۵ |
| ۴۵۸ | ۹۱۶ | ۱۳۸۰ |

**تربیع زہرہ زحل:** اس نحس وقت کی ابتداء 26 جنوری 16 بجکر 36 منٹ مکمل نظر 27 جنوری 22 بجکر 50 منٹ اور خاتمہ نظر 29 جنوری 5 بجکر 38 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین میں فتنہ و فساد پیدا کرنے کیلئے سورۃ مائدہ کا خالی البطن نقش لکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۲۱۲۱۳۶ | ۵۶۵۶۹۸ | ۷۰۷۱۲ |
| ۴۹۴۹۸۶ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۵۳۵۶۰ |
| ۱۴۱۴۲۴ | ۲۸۲۸۴۸ | ۴۲۴۲۷۴ |

## بقیہ — فوج وہی کرے جو اس کا کام ہے

ہے، حالاں کہ دنیا بھر میں یہ اتنا مشکل نہیں ہے، جب بھی کوئی نمایاں شخصیت سامنے آتی ہے یا کسی اہم عہدے پر تعینات ہوتی ہے تو اس کی تاریخ پیدائش اخبارات و رسائل میں شائع ہوجاتی ہے، پاکستان میں بھی یہ روایت موجود ہے مگر شائع شدہ تاریخ پیدائش عموماً درست نہیں ہوتی یا ایک سے زیادہ تاریخیں مشہور ہوجاتی ہیں، اس لیے علم نجوم کی روشنی میں مطلوبہ شخصیت پر گفتگو کرنا عموماً ایسا ہی ہوتا ہے جیسے ہوا میں بلا گھمانا، بہرحال اپنے طور پر ہم کوشش کرتے رہتے ہیں کہ درست تاریخ معلوم ہوسکے لیکن ہماری صحافتی برادری کو اس حوالے سے بھی کردار ادا کرنا چاہیے، جیسے ہی ہم جنرل صاحب کی تاریخ پیدائش سے مطمئن ہوں گے، ضرور ان کے زائچے پر بات کریں گے، فی الحال بھٹی صاحب نے جو تاریخ پیدائش لکھی ہے وہ کافی حد تک درست معلوم ہوتی ہے، اسے دیکھ کر یہ بات تو یقینی طور پر کہی جاسکتی ہے کہ ان کا شمسی برج عقرب ہے اور قمری برج سرطان ہے، یہ دونوں واٹر سائن ہیں اور بہت حساس، گہری اور پائیدار وابستگی رکھنے والے برج ہیں، برج عقرب غیر معمولی صلاحیتوں اور خوبیوں کا حامل ہے، اس برج کے تحت بڑے بڑے غیر معمولی لوگ پیدا ہوئے ہیں، مثلاً علامہ اقبال، محترم پیر صاحب پگارا (مرحوم)، اداکار شاہ رخ خان، ڈاکٹر کرسچن برناڈ وغیرہ۔

برج عقرب کی نمایاں خصوصیات میں اپنی کاز سے اور اپنے نظریات سے غیر معمولی وابستگی مشاہدے میں آتی ہے، یہ لوگ بہت گہرے اور ایک نظر میں سمجھ میں نہ آنے والے، کسی حد تک پراسراریت کے حامل ہوتے ہیں، راز داری کو بڑی اہمیت دیتے ہیں، بے شک انتہائی نرم دل اور رقیق القلب ہوتے ہیں لیکن اپنے نظریاتی اور اصولی معاملات میں اسی قدر سخت اور ثابت قدم بھی ہوتے ہیں، بہترین اور جانثار دوست ہونے کے ساتھ ساتھ بدترین دشمن بھی ثابت ہوسکتے ہیں، جب کسی کام کا ارادہ کرلیں تو اسے ہر قیمت پر پایۂ تکمیل تک پہنچاتے ہیں، تحمل مزاجی اور قوت برداشت بلا کی ہوتی ہے، صورت حال خواہ کچھ بھی ہو، آپ ان کے چہرے سے اس کا اندازہ نہیں لگا سکتے، جذبات پر کنٹرول کرنا یہ لوگ خوب جانتے ہیں، فی الحال جنرل صاحب کے بارے میں اتنا ہی کافی سمجھیے، جب تاریخ پیدائش کے حوالے سے مکمل اطمینان ہوجائے گا تو انشاءاللہ بشرط زندگی اس پر مزید گفتگو ہوگی۔

# شرف زہرہ

از تحریر: سید منظور علی زنجانی

**اس سال یہ وقت 30 جنوری 2017ء 12 بجکر 20 منٹ انتہا 31 جنوری 04 بجکر 35 منٹ تک**

زہرہ کے اوقات ایک سال بعد آتے ہیں۔ شرف کے بعد باقوت اور مؤثر مانے جاتے ہیں۔اوج کا مطلب ہے بلندی یعنی بلند مرتبہ، اس وقت ستارہ کی قوتیں ارفع وسعد ہوتی ہیں۔اس سال یہ وقت 30 جنوری 2017ء 12 بجکر 20 منٹ انتہا 31 جنوری 04 بجکر 35 منٹ تک

یہ رجوع خلق اور تسخیر خلق کا ہے۔مطلب اس کا یہ ہے کہ وہ لوگ جن کو خلقت کی آمد سے مالی فائدہ ہوتا ہے۔ان کیلئے یہ وقت سود مند ہے۔مثلاً ڈاکٹر، دکاندار، طبیب، لیڈر، وکلاء، پراپرٹی ڈیلر، کھانے کے ریسٹورنٹ وغیرہ، وہ لوگ جن کا خلق کی آمدنی سے کوئی تعلق نہیں۔ان کیلئے تسخیر خلق کی ضرورت صرف اس صورت میں ہوتی ہے کہ وہ اپنے حلقہ یا ساتھ کام کرنے والوں، افسران، خاندان یا عوام میں معزز ہونا یا احترام کی نظر سے دیکھے جائیں، سب قدر کریں اور حکم مانیں۔اسکے علاوہ تسخیر مستورات کیلئے یہ وقت بڑا مؤثر ہے وہ لوگ جو اس وقت کسی عورت یا محبوب کی تسخیر کرنا چاہیں یا کسی معزز اور بڑی خاتون سے کام نکالنا چاہیں یا حسب منشاء شادی کرنا چاہیں یا میاں بیوی میں ناچاقی ہو چکی ہو نوبت طلاق تک پہنچ گئی ہو، شوہر چاہتا ہو یا بیوی چاہتی ہو کہ گھر بس جائے یا بیوی ناراض ہو کر میکے بیٹھی ہو اور ضد، ہٹ دھرمی کی بنا پر گھر برباد ہو رہا ہو تو وہ اس سے فائدہ اُٹھائیں۔

**عمل حاضری مطلوب** قرآن پاک کی سورۃ آلِ عمران کی آیت نمبر 4 استعمال کی گئی ہے۔کتاب کے مطابق یہ عمل باقاعدہ مفتاح مغلاق کے طریقہ پر مؤکلات تیار کیے جاتے ہیں، اس عمل کی مقبولیت اور وسعت اور پُرتاثیری حیران کن ہے۔غور سے سمجھیں:

**(1)** مطلوب کے نام کے اعداد معہ والدہ کو خانہ نمبر اوّل میں رکھ کر 22 کے اضافہ سے خانہ نمبر 4 تک پہلا دور مکمل کرو۔

**(2)** طالب معہ والدہ کے اعداد خانہ نمبر 5 میں رکھیں اور 22 کے اضافہ سے خانہ نمبر 8 تک دوسرا دور مکمل کریں۔

**(3)** خانہ نمبر 9 میں محبت کے اعداد 450 رکھیں اور 22 کے اضافہ سے خانہ نمبر 12 تک تیسرا دور مکمل کریں۔

**(4)** اب خانہ 4-7-10 کے اعداد کو جمع کر کے 3616 سے تفریق کریں اور حاصلہ عدد کو خانہ 13 میں رکھیں اور 22 کے اضافہ سے خانہ 16 تک چوتھا دور مکمل کریں۔

اب اس نقش کی پڑتال کریں، ہر طرف سے وفق 3616 آنا چاہیے۔اگر میزان مطلوبہ آئے تو نقش درست ورنہ تصحیح کریں۔ایک نقش تو کاغذ پر ہوگا اور ایک چاندی کی لوح پر تیار کریں۔اس کے نیچے عزیمت لکھیں۔

اجمع بلینی (نام طالب معہ والدہ) و بین (نام مطلوب معہ والدہ) یا جامع المنفردین والقیت علیک محبۃ منّی و لتصنع علیٰ عینی یحبونھم کحب اللہ والذین امنو اشد حباً للہ العجل الساعۃ الوحا۔

کاغذ اور لوح کی دوسری طرف بدوح کا نقش عددی آتشی چال سے لکھیں، کاغذ والا گلے میں یا بازو پر باندھ لیں اور لوح کو گرم کریں، اب گرم کرنے کا طریق مختلف ہے، مقصد ہے حرارت لگاتار و مسلسل پہنچتی رہے، انشاء اللہ مطلوب حاضر ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

۷۸۶
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۲۴ [۱۳] | ۴۷۲ [۱۰] | ۱۱۷۸ [۷] | ۳۴۲ [۴] |
| ۳۲۰ [۳] | ۱۲۰۰ [۸] | ۴۵۰ [۹] | ۱۶۴۶ [۱۴] |
| ۵۱۶ [۱۲] | ۱۶۶۸ [۱۵] | ۲۹۸ [۲] | ۱۱۳۴ [۵] |
| ۱۱۵۶ [۶] | ۲۷۶ [۱] | ۱۶۹۰ [۱۶] | ۴۹۴ [۱۱] |

کہیعص اسرافیل — حمعسق عزرائیل

**حاضری مال** جس طرح حاضری مطلوب کا عمل تیار کیا جاتا ہے۔ اگر اِدراک ہو تو ہر عمل کو تبدیل کیا جاسکتا ہے۔ صرف آیات اسماء الٰہیہ کو مقصد کے مطابق ڈھالا جاسکتا ہے۔ عین اسی طرح جس طرح کسی جاندار ہستی کو طلب کیا جا سکتا ہے، مال کو بھی طلب کیا جاسکتا ہے۔ اس عمل کو تیار کر کے اسباب اختیار کریں تا کہ انعامی اسکیموں سے فائدہ اُٹھایا جاسکے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ اسم غنی آیات رزق سے یہ عمل تیار ہوگا۔ بہت آسان عمل ہے، اس کا طریقہ یہ ہے کہ خیال یہ رکھا جاتا ہے کہ جو بھی اسم الٰہی یا آیت استعمال کی جائے سائل کے اعداد سے زائد ہوں۔ مثلاً میرے نام کے اعداد **967** ہیں، ان کو اسم الٰہی غنی کے **1060** میں سے تفریق کیا، باقی **93** بچے، اس میں **18** عدد قانون کے تفریق کیے، باقی **75** بچے، **3** پر تقسیم کیا تو **25** کا عدد آیا۔

اب نقش مربع آتشی چال میں اعداد پُر ہوں گے۔ وہ اس طرح کہ خانہ اول میں نام آئے گا اور خانہ نمبر **4** تک ایک عدد کے اضافہ سے پُر کریں۔ اب خانہ نمبر **5** میں وہ عدد لکھیں جو **3** پر تقسیم کرنے سے حاصل ہوا تھا۔ پھر بالترتیب یہاں سے نقش پُر کریں، اس نقش کو چیک کریں کہ ہر طرف سے میزان اسم غنی کے اعداد کا میزان ہوگا تو نقش درست ہوگا۔ اگر میزان پورا نہ آئے تو اعداد میں تبدیلی کریں، یہ بہت ٹیکنیکل کام ہے اور حساب میں صاحب علم کا بڑا طاق ہونا چاہیے۔ اس نقش کو لپیٹ کر چاندی کے تعویذ میں بند کرالیں اور گلے میں یا بازو پر لٹکائیں۔ پھر ہر روز ایک نشست میں یَاغَنِیُّ کو تین ہزار بار پڑھا کریں یا کھلا چلتے پھرتے، اُٹھتے بیٹھتے وِرد کیا کریں۔ انشاء اللہ بہتر مواقع ملیں گے اور ایک سال میں غنی ہو جائیں گے۔

۷۸۶
جبرائیل

| ۲۸ | ۳۱ | ۳۴ | ۹۶۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۳ | ۹۶۸ | ۲۷ | ۳۲ |
| ۹۶۹ | ۳۶ | ۲۹ | ۲۶ |
| ۳۰ | ۲۵ | ۹۷۰ | ۳۵ |

الٰھی اس رزق کی برکت سے غنی کر دے

**نوٹ:** ہر طرف سے میزان پورا ہے۔

# شرفِ زہرہ

## ستارہ زہرہ اور خواتین کے پوشیدہ امراض

خواتین میں کچھ بیماریاں مثلاً ماہواری کے جملہ امراض لیکوریا، اندرونی زخم، ورم، اعصابی کمزوری، بانجھ پن اور اسقاطِ حمل ایسی موذی بیماریاں ہیں جو عورت کو اندر ہی اندر کھوکھلا کر دیتی ہیں۔ شرف کے وقت میں زعفران سے بیالیس عدد نقش لکھ لیں اور صبح نہار منہ قبلہ رُخ منہ کر کے پاؤں کے بل بیٹھ کر ایک گلاس پانی میں ایک عدد نقش حل کر کے پیئے لگاتار اکتالیس دن پیئے۔ اس کے بعد باقی ایک نقش کو گلے میں ڈال لیں اور ہر پوشیدہ مرض کا خاتمہ اکتالیس دن میں حاصل کریں۔

۷۸۶

| ھو | ھو | ھو | ھو | ھو | ھو | ھو | ھو |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الله | الله | الله | الله | الله | الله | الله | الله |
| حی | حی | حی | حی | حی | حی | حی | حی |
| قیوم | قیوم | قیوم | قیوم | قیوم | قیوم | قیوم | قیوم |

بسم اللہ شافی الکافی المعافی

نقش کی پشت پر یہ طلسم تحریر کریں۔

عاھالامرله
الاطس کھص

## ستارہ زہرہ اور من پسند شادی

زہرہ کے اوج کی ساعت **4** مئی بروز جمعۃ المبارک میں ذیل کے نقش تیرہ عدد لکھ لیں۔ نقش سفید کاغذ پر کالی روشنائی سے لکھیں۔ ہر روز ایک عدد نقش سے غسل کیا کریں، مسلسل گیارہ یوم ایسا کریں، تصور محبوب سے شادی کا ہو۔ بارھویں روز ایک تعویز سبز رنگ کے کپڑے میں باندھ کر پھل دار درخت سے لٹکائیں تا کہ ہوا سے ہلتا رہے اور باقی ماندہ تعویز کو سرخ رنگ کے کپڑے میں باندھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ انشاء اللہ ایک ماہ میں شادی طے ہو جائے گی۔

ط ۱۱۱ حاضر ۱۱۱ ۱۱۹ ۱۱ ۱۱۱ ۱۱ ۹ ۱۱ ۵ ح
۱۱ ء ۱۸۸ ۸۸۸ ۱۱ ۱۱۸ ۱۱ ۲

یا اللہ جل جلالہ بہ برکت این نقش فلاں بن فلاں کی شادی کا پیغام فلاں بنت فلاں کے ساتھ جلد موصول شود العجل الساعۃ الوحا

# رحمکاریہ جفر

## شرفِ زہرہ

از تحریر: سیّد شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

شرفِ زہرہ میں اکثر عاملین جفر ایسے عملیات تیار کرتے ہیں۔ جو تسخیر خلق رجوع خلق کیلئے پُر تاثیر ہوتے ہیں۔ خواتین کے امراض کیلئے لوح شفا لکھتا ہوں۔ لوح شفا کیا ہے؟ وہ خواتین و حضرات جن کو لیکوریا کی بیماری ہو۔ جسم یا چہرہ خراب ہو گیا ہو خوبصورتی کم ہوگئی ہو یا وہ لوگ جن کو جسم میں خارش ہو۔ انکے لئے یہ لوح پُر تاثیر ہے۔ یا جن بچیوں کی شادی نہ ہوتی ہو یا ہو کر ٹوٹ جاتی ہو۔ تو یہ لوح انکی کامیابی کی ضمانت ہے۔ اسے خالص چاندی کی پلیٹ پر یا گولڈن کاغذ پر تیار کرکے پاس رکھیں۔ پھر اسمِ اعظم مخفی یَا عَزِیزُ یَا فَتَّاح بِحَقِّ حَسبُنَا اللهُ وَنِعمَ الوَکِیل۔ آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور عامل شاہ زنجانی صاحب کے حق میں دُعائے خیر کریں۔

ھُے ھُے ھُے ھُے ھُے ھُے ھُے ھُے

| ۸ | ۱۱ | ۹۳۸ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۹۳۷ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۹۴۰ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۹۳۹ |

ھادی ھادی ھادی ھادی ھادی ھادی

ھام ھام ھام ھام ھام ھام

واسع مَا کَانَ مُحَمَّدٌ یَا احد




صَلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

# رجعت عملیات

عملیات میں بھی رجعت ہو جاتی ہے۔ رجعت عملیات میں بیماریاں۔ پریشانیاں۔ رجعت یا بغیر اجازت اکثر لوگ وظائف پڑھتے ہیں اچانک انکا کاروبار خراب ہو جاتا ہے۔ تو انکے لئے یہ عمل آئینہ قسمت کی نظر کرتا ہوں۔ سب سے پہلے تو نہ بغیر اجازت وظائف کریں نہ تعویز لکھیں۔ اسم اعظم مخفی جو یہ ہیں۔ اللہ للہ لَہُ ھُو۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوم یَا رَحیم یَا کریم یَا سَتَّار یَا غَفَّار یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِین (70) مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھیں پھر (90) پرچوں پر حروف تہجی لکھ کر روزانہ ایک پرچی پیا کریں۔ روزانہ (70) مرتبہ بعد نماز عشاء سورہ الناس پڑھا کریں۔ اسکی برکت سے اللہ پاک اِس آفت سے محفوظ رکھے گا۔ اگر یہ وظائف پابندی سے کریں تو تین ماہ کے اندر اندر جعت سے نجات مل جائیگی۔ پھر جب کسی ستارے یا شرف کا اوج آئے تو اسی نقش کو چاندی کی پلیٹ پر کندہ کرکے پاس رکھیں۔ اور آئندہ بغیر اجازت عملیات وظائف چلہ کشی مت کریں۔

تثلیث شمس زحل میں تیار کریں




محمد صَلی اللہُ علیہ وآلہٖ وسلم

اس سال شرف زہرہ 30 جنوری 12:02 رات سے 31 جنوری شام 4:25 سحر وقت تک

# کمالاتِ جفر شرفِ زہرہ

## تسخیر محبوب و رجوعِ خلق کا نادر موقع

عمل بہت آسان ہے اور تیار کرنے میں بھی کوئی مشکل پیش نہ آئے گی۔ اس کا طریقہ یہ ہے۔ (1) نقش مربع آتشی چال سے پُر کریں۔ خانہ نمبر 1 تا خانہ نمبر 4 میں کلمہ شریف کے اعداد ایک ایک کے اضافہ سے پُر کریں۔ (2) خانہ نمبر 5 تا 8 میں لفظ محبت کے اعداد پُر کریں یہ اعداد 2-2 کے اضافہ سے پُر کریں۔ (3) خانہ نمبر 9 تا 12 میں مطلوب معہ والدہ کے اعداد لکھیں۔ (4) خانہ نمبر 13 تا 16 میں مقصد کے اعداد پُر کریں۔ مقصد کوئی بھی ہوسکتا ہے۔ شادی، حاضری وغیرہ نقش کے نیچے درج ذیل عمل لکھا جائے گا۔ اس کے بعد ساعتِ زہرہ میں نقش کا فتیلہ بنا کر چراغ میں روغنِ چنبیلی ڈال کر جلائیں اور خود پاس بیٹھ کر عمل مذکورہ 313 بار پڑھیں۔ یہ عمل 21 روز تک پڑھنا ہے۔ لیکن شرفِ زہرہ میں تیار کردہ عمل صرف سات تا گیارہ دن میں مطلوب کے دل میں طالب کی محبت پیدا کر دیتا ہے۔ میں نے اس عمل کو بارہا آزمایا ہے۔ میاں بیوی کی محبت، یا وہ خواتین جن کے شوہر بیرون ملک ہیں اور وہ نہ خرچہ دیتے ہیں اور نہ پاس بلاتے ہیں۔ کسی جگہ شادی کرنے کے لیے مطلوب کو مسخر کرنے کے لیے بہت مفید عمل ہے۔ اس عمل کی برکت سے اکثر خواتین غیر ممالک اپنے شوہروں کے پاس چلی گئی ہیں۔ عمل میں ذرا تبدیلی کی جاتی ہے۔

**1** کلمہ شریف کے اعداد = **650** **2** محبت کے اعداد = **450**

**3** مطلوب کنیز فاطمہ = **222** **4** مقصد آئے = **11**

۷۸۶

جبرائیل

| ۴۵۶ | ۲۲۶ | ۷ | ۶۵۰ |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۶۵۲ | ۴۵۴ | ۲۲۸ |
| ۶۵۴ | ۱۱ | کنیز فاطمہ ۲۲۲ | ۴۵۲ |
| ۲۲۴ | ۴۵۰ | ۶۵۶ | ۹ |

اسرافیل — عزرائیل

**عزیمت:** لا الہ کنیز فاطمہ لیا دے، الا اللہ کنیز فاطمہ ملا دے، محمد رسول اللہ کنیز فاطمہ جھکا دے۔

اس کو معمولی نہ جانیں، بڑی بڑی تکسیریں اس کے سامنے کچھ نہیں۔

واللہ اعلم بالصواب

# اعجاز الجفر نقش انموذج

از تحریر: فیض محمد جسکانی، پنوں عاقل سندھ

نقش انموذج محبت کیلئے اور حاضری مطلوب کیلئے اور محبت قائم رکھنے کیلئے، مجرب ہے، یہ نقش طالب اور مطلوب کا الگ الگ ہوگا پھر طالب کا نقش اوپر اور مطلوب کا نیچے رکھ کر اسے تہہ کریں کہ لکیروں پر لکیریں آ جائیں اور اعدادِ طالب اور اعدادِ مطلوب آپس میں مل جائیں اور خالی خانہ میں اعداد طالب اور مطلوب رکھیں۔ یہ نقش نئے ماہ میں پہلے جمعہ کو زہرہ کی پہلی ساعت میں لکھ کر استعمال کریں۔

**مثال:**۔ طالب **1437** اعداد متحابہ دوم **2024** سے کم کریں تو باقی **587** ہوں گے ان میں سے **30** کم کریں تو باقی **557** اس کو چار سے تقسیم کریں گے تو جواب آئے گا **139** اور باقی **1** کو **14** خانہ میں رکھ کر نقش مکمل کریں۔

**مثال:**۔ مطلوب **326** اعداد متحابہ دوم **2296** اس سے کم کریں باقی **1970** اس سے **30** کم کریں باقی **1940** اور اس کو چار سے تقسیم کیا تو جواب آیا **485**، یہ پہلے خانہ میں رکھ کر نقش مکمل کریں۔

### طالب کا نقش




### مطلوب کا نقش




### چال نقش یہ ھے




اس نقش کی عزیمت تیار کر کے طالب ایک بازو میں باندھے اور دوسرا ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر میوہ دار درخت میں باندھے تیسرا مطلوب کی طبع موافق استعمال کریں۔



# کراماتِ جفر

## شرفِ زہرہ و حصولِ انعام کے خاص عملیات

از تحریر: محمد اسد اللہ سلیمانی، جھنگ

اس سعد وقت میں آپ رجوع خلق اور تسخیر خلق کے اعمال تیار کر سکتے ہیں اور اس کے علاوہ تسخیر محبوب، تسخیر زن، کاروبار میں ترقی، آمدن، عزت و شہرت میں اضافہ، حلقہ احباب میں وسعت اور ہر طرح کی نسوانی امراض سے شفاء کے لیے الواح تیار کی جاتی ہیں۔ اس لوح شرفِ زہرہ برائے تسخیر خلائق سے استفادہ حاصل کریں اور تیار کرنے کے بعد یہ اسماء مبارکہ **313** مرتبہ اول و آخر **110-110** مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھ کر لوح مبارکہ پر دم کر دیں اور نمازِ فجر کے بعد روزانہ مقررہ تعداد پڑھتے رہیں اور حیران کن تاثیر ملاحظہ فرمائیں۔ لیکن تیاری پورے لوازمات کے ساتھ ہونی چاہیے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم
یا عزیز یا مطیع

| | | | |
|---|---|---|---|
| [۹] ۲۴۰ | [۶] ۲۳۷ | [۳] ۲۳۴ | [۱۶] ۲۴۷ |
| [۴] ۲۳۵ | [۱۵] ۲۴۶ | [۱۰] ۲۴۱ | [۵] ۲۳۶ |
| [۱۴] ۲۴۵ | [۱] ۲۳۲ | [۸] ۲۳۹ | [۱۱] ۲۴۲ |
| [۷] ۲۳۸ | [۱۲] ۲۴۳ | [۱۳] ۲۴۴ | [۲] ۲۳۳ |

یا عزیز یا مطیع
وکفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ

لوح کی پشت پر یہ طلسم تحریر کریں

یا حفطیائیل یا حنظائیل
یا موکیائیل یا رفتمائیل
طلسوت
۶۶۶۵۳۹۱۱۲۹
س ۲۲۱۱۴۹
(نام بمعہ والدہ تحریر کریں)

## تسخیر محبوب کا خاص عمل

اس دفعہ ایک خاص عمل حاضری مطلوب کا لکھ رہا ہوں۔ اس عمل سے مخالفین کو دوست بنایا جا سکتا ہے۔ دو ناراض دلوں کی کدورت دور کی جا سکتی ہے۔ سرکشوں اور حاکم کو تسخیر کیا جا سکتا ہے۔ غرض مطلوب کوئی بھی ہو اُسے اپنی محبت میں بے قرار کیا جا سکتا ہے، یہ عمل کسی کتاب سے نہ ملے گا۔ طریقہ یہ ہے کہ اوجِ زہرہ میں پورے لوازمات کے ساتھ گیارہ عدد خوشبودار اگربتیاں جلائیں تا کہ کمرہ میں خوشبو سے معطر ہو جائے۔ پھر رجال الغیب پشت پر کر کے بیٹھ جائیں۔ پھر سفید کاغذ پر زعفران و عرقِ گلاب سے مندرجہ ذیل لوح تسخیر خاص دو عدد تحریر کریں اور عبارتِ عمل پانچ سو مرتبہ اول و آخر **11-11** بار درود شریف کے ساتھ پڑھیں اور الواح پر دم کر دیں۔ اسی طرح گیارہ دنوں تک وِرد کر کے دم کرتے رہیں۔ پھر حضرت داتا گنج بخشؒ کی مٹھائی پر نیاز دلائیں اور بچوں میں تقسیم کر دیں۔ ایک لوح تسخیر خاص طالب اپنے پاس چاندی میں بند کر کے رکھے اور دوسری لوح مبارکہ لوہے میں بند کروا کر قبرستان میں دفن کر دیں۔ انشاء اللہ سات، گیارہ حد اکیس دنوں میں مقصد حل ہو جاتا ہے۔ اسے آپ نوچندی جمعہ میں بھی کر سکتے ہیں۔

اقسمت علیکم اجب یا فتمائیل بحرمة والقیت علیك محبة منی ولتصنع علی عینی وبحرمة یا جبرائیل ویا میکائیلُ ویا اسرافیل و یا عزرائیل فلاں بن فلاں بن فلاں بن فلاں کے واسطے بے قرار کر کے حاضر کرو وبحق یا ودود و یا بدوح العجل الساعة الوحا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم
جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| بدوح ۵۱۲۹ | بدوح ۵۱۳۲ | بدوح ۵۱۳۵ | بدوح ۵۱۲۲ |
| بدوح ۵۱۳۴ | بدوح ۵۱۲۳ | بدوح ۵۱۲۸ | بدوح ۵۱۳۳ |
| بدوح ۵۱۲۴ | بدوح ۵۱۳۷ | بدوح ۵۱۳۰ | بدوح ۵۱۲۷ |
| بدوح ۵۱۳۱ | بدوح ۵۱۲۶ | بدوح ۵۱۲۵ | بدوح ۵۱۳۶ |

عزرائیل — اسرافیل
میکائیل
وکفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ
(یہاں عبارت عمل تحریر کریں)




خوش قسمتی ہے کیا چیز؟ خوش قسمتی خوش امیدی کی جان ہے۔ اسکا مطلب ہے کہ کوئی ایسا خارجی اثر ظاہر ہو۔ جس سے مال و دولت کوشش وسعی کے بغیر کسی جدوجہد کے اسباب سے حاصل ہو جائے۔ جسکا ذریعہ گورنمنٹ نے بھی مہیا کیا ہے۔ مثلاً پرائز بانڈ، لاٹری وغیرہ اس قسم کی خوش امیدی اور خوش قسمتی کیلئے ایک نادر موقع ہے شرف زہرہ کا جس میں خوش قسمتی کی کشش کیلئے عمل تیار کیا جاتا ہے۔

**عمل:** بوقت شرف زہرہ برائے خوش قسمتی کے لیے ایک خاص طریقہ سے دے رہا ہوں۔ اُمید ہے کہ آپ کے لیے یہ بہت کارآمد ہوگا۔

مربع نقش پُر کریں جو کہ اگر کاغذ پر تیار ہوگا تو نقش کے خانہ عنصر کے رنگ کے تحت یعنی 4 رنگوں میں تیار ہوگا اور اگر دھات پر تیار کروائیں تو نقش 4 دھاتوں کے ملاپ سے تیار شدہ لوح پر کندہ کریں اور پھر تماشہ قدرت دیکھیں کس طرح ذرائع آمدن، رُکے ہوئے کام اور آپ ایک مکمل اندھیرے سے نکل کر اُمیدوں کی روشنیوں میں نکل آئیں گے۔

## طریقہ عمل

طالب: عثمان جاوید: 1048

آیت مبارکہ: یغنیہم اللہ من فضلہ: 2186

اسم الٰہیہ: یامنعم: 211

3445

اس عمل میں نقش مربع ذوالکتابت پُر کریں گے۔

(1) خانہ اول میں طالب علم کا نام بمعہ والدہ لکھیں اور خانہ دوم، سوم اور چہارم میں ایک ایک کا اضافہ کریں اور اگر آپ کاغذ پر نقش بنا رہے ہیں تو خانہ اول سرخ رنگ، خانہ دوم بادی ہے اس کو نیلے رنگ، خانہ سوم آبی ہے سبز رنگ، خانہ چہارم خاکی ہے زرد رنگ۔

(2) پھر خانہ 5 میں 1180، خانہ 6 میں یغنیہم اللہ لکھیں، خانہ نمبر 7 میں 1182، خانہ 8 میں 1183 لکھیں۔ اسی طرح آتشی، خاکی، آبی اور بادی چاروں رنگ استعمال کریں۔

(3) خانہ نمبر 9 میں 1003، خانہ نمبر 10 میں 1004، خانہ نمبر 11 میں من فضلہ اور خانہ نمبر 12 میں 1006 چاروں رنگوں سے لکھیں۔

(4) خانہ نمبر 13 میں 208، خانہ نمبر 14 میں 209، خانہ نمبر 15 میں 210، خانہ نمبر 16 میں یَامَنعِمُ لکھیں۔

بِسمِ اللہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ

صرفیائیل

| عثمان جاوید | یغنیہم اللہ | من فضلہ | یَامَنعِمُ |
|---|---|---|---|
| ١٠٠٦ | ٢١٠ | ١٠٤٩ | ١١٨٠ |
| ٢٠٩ | ١٠٠٣ | ١١٨٣ | ١٠٥٠ |
| ١١٨٢ | ١٠٥١ | ٢٠٨ | ١٠٠٤ |

### چال نقش

| ١ | ٦ | ١١ | ١٦ |
|---|---|---|---|
| ١٢ | ١٥ | ٢ | ٥ |
| ١٤ | ٩ | ٨ | ٣ |
| ٧ | ٤ | ١٣ | ١٠ |

یہ سارا کام علیحدہ خالی کمرہ میں معطر کپڑے پہن کر کریں اور حب الفار کا بخور دیں اور اگر کاغذ پر لکھیں تو نقش کسی چیز میں بند کروانے کے لیے جمعہ کا دن منتخب کریں اور جمعے کے دن ہی نقش اس کمرہ سے نکالیں اور نقش کو 4 یا 8 تہوں میں بند کریں اور اُس پر 2186 مرتبہ آیت مبارکہ پڑھ کر دم کریں اور بعد ازاں صدقہ دیں۔ جس کے پاس یہ لوح ہوگی وہ خوش وخرم رہے گا اور وافر دولت پائے گا۔ اگر دیگر مقاصد کے لیے استعمال کرے گا تو بہت جلد وہ مقاصد پایۂ تکمیل کو پہنچیں گے۔ سامانِ عیش وعشرت دستیاب ہوں گے، شان وشوکت، عزت و شہرت حاصل ہوگی۔ اگر اس کے دوران انعامی اسکیموں میں حصہ لیں تو کامیابی ہوگی۔ اگر اس کو انعامی بانڈز میں رکھیں تو وہ بھی انعامی لسٹ میں شامل ہوں گے۔ حتیٰ کہ اہل لوح کثیر مال و دولت حاصل کرتا ہے۔

اگر آپ اس کو خود مکمل قواعد کے ساتھ نہیں بنا سکتے تو ادارہ سے رابطہ کریں اور اگر خود تیار کر سکتے ہیں تو ادارہ سے اجازت ضرور طلب کریں تا کہ لوح مبارکہ میں مکمل تاثیر ظاہر ہو اور اس فقیر کے حق میں ضرور دُعا کریں۔

# لوح شرف زہرہ برائے تسخیر خلائق

ازتحریر: آغا حسنین احمد، بہاولپور

شرف زہرہ 30/01/2017 نصف شب کو 00:20 منٹ سے شروع ہو کر 31/01/2017 کو قبل صبح 04:36 بجے ختم ہو گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

برائے تسخیر خلائق، الحب، اولاد فرمانبردار ہو، خاوند مہربان رہے، ترقی عہدہ ہو، معاشرہ میں سربلندی ہو، اضافہ رزق، عقل وفہم میں تیزی مقابلہ امتحان میں کامیابی۔

## ارشادِ خداوندی

القرآن:۔ پارہ عم 30 سورہ البروج 85 آیت نمبر 1 و السماء ذات البروج۔ قسم ہے برجوں والے آسمان کی۔

**تفسیر البروج**:۔ علمائے علم ہیئت نے آسمان کو 12 حصوں میں تقسیم کیا ہے ہر حصہ کا نام برج رکھا ہے برج کے لغوی معنی بلند عمارت اور محل کے ہیں لیکن اصطلاح علم نجومی میں آسمان پر ستاروں کے جھرمٹوں سے جو شکلیں بنتی نظر آتی ہیں ان میں سے ہر شکل کو برج کہا جاتا ہے کسی کی شکل مینڈھے سے ملتی ہے کسی کی بیل سے کسی کی بچوں سے تو نے ان شکلوں کی مناسبت سے ہی ان بارہ بروج کے نام رکھ لئے ہیں۔ ایک شاعر نے بارہ برجوں کے ناموں کو ترتیب وار ایک قطعہ میں جمع کر دیا ہے۔

برج ہابر آسماں دیدم کہ سر آوردہ اند
جملہ در تسبیح و در تہلیل حی لایموت
چوں حمل چوں ثور چوں جوزا و سرطان و اسد
سنبلہ، میزان، عرقب، قوس اور جدی دلو حوت

اور القرآن بارہ ربما 14 سورة الحجر 15 آیت نمبر 16 ولقد جعلنا فی السماء بروجاً و زینٰها للنٰظرین۔ اور یقیناً ہم نے آسمان میں برج مقرر کئے ہیں اور ان کو دیکھنے والوں کے لئے زینت دی۔

تفسیر صافی صفحہ 269 پر بحوالہ تفسیر قمی، امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ یہ برج ستاروں کے جھنڈ ہیں۔ فصل ربیع اور موسم گرما کے یہ چھ برج ہیں۔

1:۔ حمل 2:۔ ثور 3:۔ جوزا 4:۔ سرطان 5:۔ اسد 6:۔ سنبلہ

فصل خریف اور موسم سرما کے یہ چھ برج ہیں۔

7:۔ میزان 8:۔ عقرب 9:۔ قوس 10:۔ جدی 11:۔ دلو 12:۔ حوت

سورج ہر ماہ ایک ایک برج میں ٹھہرتا ہے۔ ہر سال عموماً 21 مارچ کو سورج برج حمل کے درجہ صفر میں داخل ہوتا ہے۔ اس کو نوروز کہتے ہیں اور اسے آفتاب کا وقت تحویل بھی کہتے ہیں۔ نوروز کے اعمال زنجانی جنتری 2017ء میں مذکور ہیں۔

## تسخیر سے متعلق قرآن مقدس سے ثبوت

القرآن پارہ نمبر 11 یعتذرون، سورۃ نمبر 10 یونس، آیت نمبر 5، ھو الذی جعل الشمس ضیاء القمر نوراً و قدرہ منازل لتعلموا عدد السنین و الحساب (ترجمہ) اللہ وہی ہے جس نے سورج کو روشن اور چاند کو نورانی بنایا اور اس (چاند) کی منزلیں مقرر کیں تا کہ تم سالوں کی گنتی اور حساب معلوم کرو۔

القرآن پارہ نمبر 21 اتل ما اوحی سورۃ نمبر 31 لقمان آیت 29 الم تر ان اللہ یولج اللیل فی النھار و یولج النھار فی اللیل و سخر الشمس و القمر کل یجری الیٰ اجل مسمّی وان اللہ بما تعلمون خبیر۔ کیا تو نے غور نہیں کیا یقیناً اللہ تعالیٰ رات کو دن میں داخل کرتا ہے اور دن کو رات میں داخل کرتا ہے اور اس نے سورج اور چاند کو کام میں لگا دیا۔ ہر ایک مقرر مدت تک چلتا ہے اور جو کچھ تم کرتے ہو یقیناً اللہ تعالیٰ اس سے پورا خبردار ہے۔

القرآن پارہ 14 ربما سورۃ 16 النحل آیت نمبر 12، وسخر لکم اللیل و النھار و الشمس و القمر و النجوم و مسخرات بامرہ ط ان فی ذالک لآیات لقوم یعقلون۔ (ترجمہ) اور تمہارے لئے رات اور دن اور سورج اور چاند کو کام پر لگا دیا اور سب ستارے اسی کے حکم سے کام پر لگے ہوئے ہیں۔ یقیناً اس میں ان لوگوں کے لئے نشانیاں ہیں جو عقل سے کام لیتے ہیں۔

**ارشادِ خداوندی:۔** القرآن والقمر قدرناہ منازل، یعنی ہم نے چاند کے واسطے منزلیں مقرر کردیں اور خدا ہی نے فرمایا ولو کنتم فی بروج مشیدہ۔ اگرچہ تم سب مضبوط قلعوں میں ہو (مگر موت سب تک پہنچ کررہے گی) اور فرمایا تبارك الذی جعل فی السماء بروجا۔ پاک ہے اور ذات بابرکات جس نے آسمانوں میں بروج بنائے۔ علم نجوم کے مطابق آسمانی بروج کی تعداد 12 ہے۔

**1۔حمل 2۔ثور 3۔جوزا 4۔سرطان 5۔اسد 6۔سنبلہ 7۔میزان 8۔عقرب 9۔قوس 10۔جدی 11۔دلو 12۔حوت۔**

خداوند قدوس نے ستاروں کے متعلق قرآن پاک میں فرمایا۔ وھو الذی جعل لکم النجوم لتھدو ابھافی ظلمت البر و البحر۔ اور وہ اللہ تعالیٰ ہے جس نے تم سب کے لئے ستارے بنائے تاکہ ان سے زمین اور سمندر کے اندھیرے میں ہدایت پاسکو۔ جملہ ماہرین فلکیات کا اس پر اتفاق ہے کہ تمام ستارے سورج سے روشنی پاتے ہیں اور سورج کی جسامت ہماری زمین سے 160 گناہ ہے اور چاند کی جسامت زمین سے 19 حصہ کم ہے۔

ساتوں ستاروں کے آسمانوں کا دورہ مکمل کرنے کی مدت قمر ساڑھے 29 دن۔ عطارد 280 دن، زہرہ سوا 324 دن۔ سورج شمس 365 دن۔ مشتری 13 برس۔ زحل 29 برس۔ ہر برج میں قمر کا 2 یوم 3 شب عطارد کا 15 یوم۔ زہرہ کا 25 یوم۔ مشتری کا تقریباً 1 سال اور زحل کا قریباً 30 ماہ کا قیام ہوتا ہے۔ انہی ستاروں کی چال سے ہم عاملین پیشگوئیاں کرتے ہیں۔ ورنہ عالم الغیب تو اللہ کی ذات ہے۔

## محبت و تسخیر کا ستارہ زھرہ

جس کا ہر سال شرف ہوتا ہے صادق اکمل و محکم آسمانی کتاب قرآن پاک شاہد ہے کہ قادر مطلق نے آسمانوں میں بروج اور خلاؤں میں نجوم خلق فرمادیئے ماہرین علوم فلکیات نے ہزاروں سال کی جہد کے بعد برج و نجوم سے متعلق وسیع معلومات حاصل کیں تمام ستارے نیر اعظم شمس (سورج آفتاب) اکتساب نور کرکے اپنی خاصیت کے مطابق زمین کی ہر شے پر اثر انداز ہوتے رہتے ہیں۔

شرف زہرہ کے سعد ترین ساعت میں حب، شادی، خوشحالی، تسخیر خلق، مقبولیت، کامیابی، ترقی عہدہ، فراوانی رزق، تسخیر محبوب، محب زن و شوہر، فرمانبردار اولاد اور قید مقدمہ سے رہائی کی الواح کو تیار کرنا ماہر عامل و نجم کا کام ہے۔ ہر سال تیار کرتا ہوں۔ مگر اس لوح کو تیار کرنا ماہر عامل و نجم کا کام ہے۔

## شرف زھرہ

برائے تسخیر خلق، خوشحالی حب، فراخی رزق، تسخیر محبوب و مہربانی افسران

## فوائد عمل شرف زھرہ

سعد ستارہ زہرہ دورہ فلک طے کرتا ہوا جب برج حوت کے 27 درجہ پر پہنچتا ہے تو اس میں ایک خاص تاثیر پیدا ہوتی ہے۔ پروردگار عالم نے وقت کے ہر موقع میں خاص اثر رکھا ہے۔ جس شخص کے پاس لوح شرف زہرہ ہوگی لوگ واقف نہ واقف بڑے چھوٹے مطلوب و محبوب خاص کشش کے تحت متوجہ تابع ہوجاتے ہیں۔ شہرت عزت اور مقبولیت میں اضافہ ہونے لگتا ہے۔ حکماء، ڈاکٹر، لیڈر، وکلاء، دوکاندار اور دیگر جملہ پیشہ ور افراد جن کا تعلق عوام سے ہو اُن کے کاروباری اضافہ ترقی کے لئے لوح شرف زہرہ مجرب ہوچکی ہے۔ حسب خواہش حصول مقصد کے لئے بھی شرف زہرہ کی ساعت عین سعد ترین ہے۔

## تشریح عمل لوح شرف زھرہ

القرآن پارہ نمبر 14 سورۃ النحل نمبر 16 آیت نمبر 12 و سخر لکم الیل و النھار و الشمس والقمر و النجوم مسخرات بامرہ۔ کو بسط حرفی کیا۔

و س خ ر ل ک م ا ل ی ل و ا ل ن ہ ا ر و ا ل ش م س و ا ل ق م ر و ا ل ن ج و م م س خ ر ا ت ب ا م ر ہ۔

ان حروف کے اعداد کا مجموعہ = 3819

نام + بن + نام والدہ = حسنین احمد بن وزیراں

بسط حروف کریں۔ ح س ن ی ن ا ح م و ب ن و ز ی ر ا ں۔

ان حروف کے اعداد کا مجموعہ = 557

مقصد تسخیر خلق کو بسط حرفی کریں۔ ت س خ ی ر خ ل ق۔

ان حروف کے اعداد کا مجموعہ = 2000

بحق کھیٰعص = کو بسط حرفی کریں۔ ب ح ق ک ھ ی ع ص۔

ان حروف کے اعداد کا مجموعہ = 305

ان تمام مجموعہ کا میزان بنائیں۔ =3819+557+2000+305=6681

اب اس مجموعہ میزان میں ائیل کے عدد تفریق کریں 6640=41-6681 =

ان حاصل شدہ اعداد پر حروف منطبق کر کے مؤکل بنا کر لفظ ائیل کا اضافہ کریں۔ 6000+600+40۔

م خ غ غ غ غ غ غ غ آئیل یہ مؤکل بنا۔

آیت + نام + بن + والدہ کا نام +تسخیر خلق +بحق کھٰیٰعٓصٓ

بسط حرفی کر کے ہر نواں۔ آٹھواں۔ ساتواں۔ چھٹا۔ پانچواں۔ چوتھا۔ تیسرا۔ دوسرا۔ پہلا حرف اُٹھا اُٹھا کر تکسیر جفری مکمل کریں لازماً چوتھی لائن میں زمام آئے گا۔

اب اس تکسیر جفری کے پہلوئے راست اور پہلوئے چپ کے چار چار حروف ملا کر لفظ بنائیں آگے (یوش) لگائیں، اعوان العمل ہوں گے۔ میرے نام کی تکسیر کے اعوان یہ ہیں۔ ول ص ق (ولصق) ص ق و ل (صقول) ولصقیوش صقولیوش کل تکسیر کے اعداد نکال کر 319 تفریق کر کے باقی حروف بنا کر لفظ طیش کا اضافہ کریں۔ یہ جنات العمل ہوں گے۔

میرے نام کی تکسیر کے عدد 6681 زمام برآمد چوتھی لائن

لہٰذا 26721=4x6681-

26000+400+2=26402=319-26721

ب ت غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ طیش یہ میرے نام کے عمل کا جنات العمل ہے۔

قانون نقش مخمس 5x5

26721 میں سے 60 تفریق کریں 26661=

26661 کو 5 پر تقسیم کریں۔

تقسیم کے بعد 1 بچے تو خانہ نمبر 1 میں، 2 بچے تو خانہ نمبر 16، 3 بچے تو خانہ نمبر 11 اور 4 بچے تو خانہ نمبر 6 میں اضافہ کریں۔

## ترکیب تیار لوح شرف زھرہ

ساعت شرف زہرہ سے قبل ایک لوح تانبا 4x6 کی تیار کرالیں۔ عین ساعات شرف زہرہ میں تمام تکسیر کے اعداد قوانین نقش مخمس ترتیب وار خانہ سے تانبا کی لوح میں پر کریں۔ دونوں طرف اعوان العمل کے نام درج کریں۔ لوح کی بالائی طرف مؤکل کا نام لکھیں۔ اور زیریں جانب جنات العمل کا نام کندہ کریں۔

## یہ عزیمت لوح کی پشت پر کندہ کریں

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اقسمت یا ارواح العلویات و السفلیات (نام مؤکل نام اعوان نام جنات العمل) بقضائے حاجتی تسخیر خلائق و رجوع خلائق بحق الاسم الاعظم یا بدوح بحق شالقکم و موحد کم و بارلکم بارک اللہ فیکم و علیکم العجل الساعۃ الوحا۔

## مخمس لوح میں اعداد پر کرنے کی چال بادی ھے:

لوح کی پشت پر نام بن والدہ کندہ کریں۔ لوح کندہ کرتے وقت پاکیزگی، تنہائی، خاموشی اختیار کرو اور خوشبودار اگربتی جلاؤ۔ بعد تکمیل لوح اس پر عزیمت بالا 1270 دفعہ ورد کر کے دم کریں۔ یہ عدد تسخیر کے ہیں۔

ت س خ ی ر 1270+10+600+60+400

لوح تسخیر شرف زہرہ کو پلاسٹک کوٹڈ کرا کر ریشمی ڈوری ڈال کر گھر یا دکان یا آفس الماری یا کمرہ میں لٹکاؤ کہ ہوا سے ہلتی رہے۔

رجوع خلقت، دوسروں سے کام نکلوانے، بہن، بھائیوں، ساتھیوں، ہمسائیوں نزدیکی رشتہ داروں، چہرے اور جسمانی خوبصورتی، فنون لطیفہ وغیرہ میں مہارت اور کامیابی و شہرت، بانڈ نمبروں وغیرہ سے آمدن، حصول مال، گھریلو وازدواجی خوشیاں، بالکل ابتدائی تعلیم میں داخل ہونے والے بچے، ایسے کاموں سے آمدن جن کا تعلق کسی بھی عورتوں کے ساتھ ہو، کھانے پینے کا تمام کام، ازدواجی کامیابی یعنی خوشگوار شادی اور نصیب کھولنے وغیرہ جیسے امور کے لئے اس وقت تیار کردہ عملیات مؤثر ثابت ہوں گے۔ مخصوص محبوب کو مسخر کرنے کے لئے لوح تسخیر شرف زہرہ کے وقت چاندی کی لوح پر کندہ کروالیں۔ بے انداز تسخیر خلق حاصل ہوگی۔

م خ غ غ غ غ غ غ آئیل ۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۵۳۴۹ [۱۸] | ۵۳۵۴ [۲۲] | ۵۳۳۲ [۱] | ۵۳۴۱ [۱۰] | ۵۳۴۵ [۱۴] |
| ۵۳۵۶ [۲۴] | ۵۳۳۴ [۳] | ۵۳۳۸ [۷] | ۵۳۴۲ [۱۱] | ۵۳۵۱ [۲۰] |
| ۵۳۳۶ [۵] | ۵۳۴۰ [۹] | ۵۳۴۴ [۱۳] | ۵۳۴۸ [۱۷] | ۵۳۵۳ [۲۱] |
| ۵۳۳۷ [۶] | ۵۳۴۶ [۱۵] | ۵۳۵۰ [۱۹] | ۵۳۵۵ [۲۳] | ۵۳۳۳ [۲] |
| ۵۳۴۳ [۱۲] | ۵۳۴۷ [۱۶] | ۵۳۵۷ [۲۵] | ۵۳۳۵ [۴] | ۵۳۳۹ [۸] |

ب ت غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ
غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ غ طیش





# شرفِ زہرہ تسخیر و حاضری محبوب

از تحریر: محمد عرفان ناز جلال پور بھٹیاں

ساعت زہرہ میں پاک وصاف علیحدہ کمرے میں فرش تک پانی سے اچھی طرح صاف کرلیں۔ پھر عرق گلاب سے فرش کو دھوئیں۔ تاکہ کمرہ خوشبو سے معطر ہوجائے پھر کمرہ کے خشک ہونے پر ایک صاف کپڑا بالکل سفید زمین پر بچھائیں اگر بتی سلگا کر پھر بخور زہرہ (زعفران، صندل سفید کافور) وغیرہ سلگائیں۔ پھر اعداد آیت مبارکہ کے نکالے۔

''یُحِبُّوۡنَہُمۡ کَحُبِّ اللّٰہِ وَالَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ''

اس آیت کے اعداد نکالے جو 1492 ہوں گے۔ پھر یا ودود کن فیکون کے اعداد نکالے پھر طالب کے اعداد بمعہ والدہ اور (رفد) کے اعداد 284 سب کو جمع کریں اور کل اعداد کو 2 پر تقسیم کرے۔ خارج قسمت میں سے 3 عدد تفریق کرکے باقی اعداد کو مربع آتشی میں پر کرے اور خانہ نمبر 9 تا 16 تک پر کرے۔ باقی ایک بچے تو خانہ نمبر 13 میں ایک کا اضافہ کردیا۔ اسی طرح آیت کے اعداد یا ودود کن فیکون کے اعداد مطلوب بمعہ والدہ کے اعداد اور 220 (رک) کے اعداد کو آپس میں جمع کریں کل اعداد کو 2 پر تقسیم کرے خارج قسمت کو خانہ نمبر 1 تا 8 تک پر کرے۔ باقی ایک بچے تو خانہ نمبر 5 میں ایک کا اضافہ کرے۔ نقش زعفران کی تیار کردہ روشنائی سے تیار کرلیں اور ایسے چار نقش تیار کرلیں اور عطر گلاب چنبیلی وغیرہ لگا کر پہلے زرد کپڑے میں لپیٹ لیں پھر سرخ رنگ کے کپڑے میں لپیٹ لیں۔ ان میں سے ایک نقش کو بازو پر باندھ لیں دوسرا وزن کے نیچے دبا دیں تیسرا ہوا میں لٹکا دیں۔ چوتھے نقش کو کسی مچھلی کے منہ میں رکھ کر کسی دھاگہ وغیرہ سے سی کر دریا میں ڈال دیں۔

## طریقہ عمل

| طالب | | مطلوب | |
|---|---|---|---|
| ۱) آیت مبارکہ کے اعداد: | 1492 | ۱) آیت مبارکہ کے اعداد: | 1492 |
| ۲) یاودود کن فیکون: | 256 | ۲) یاودود کن فیکون: | 258 |
| ۳) فیاض احمد بن رسولاں: | 1363 | ۳) نازیہ بنت منظوراں: | 1344 |
| ۴) (رفد): | 284 | ۴) (رک): | 220 |
| کل مجموعہ: | 3395 | کل مجموعہ: | 3312 |
| 3395 کو 2 پر تقسیم کیا تو 1697 حاصل ہوئے، 1697 سے 3 عدد تفریق کیے تو 1694 حاصل ہوئے۔ ان کو خانہ نمبر 9 میں رکھا اور خانہ نمبر 16 تک پُر کردیا اور خانہ نمبر 13 میں ایک عدد کا اضافہ کیا۔ | | 3312 کو 3 پر تقسیم کیا تو بقایا 1656 حاصل ہوئے اور باقی کچھ نہ بچا۔ 1656 سے 4 عدد تفریق کیے تو 1652 رہے۔ ان کو مربع کے خانہ میں اول رکھا اور خانہ 8 تک پُر کردیا۔ نقشی مربع آتشی چال خانہ 15 سے پُر کیا جائے گا۔ | |

## اس نقش کی چال یہ ھے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |

## مکمل نقش یہ بنا۔

۷۸۶

جبرائیل

قولہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۵۶ | ۱۶۹۵ | ۱۷۰۱ | ۱۶۵۵ |
| ۱۷۰۲ | ۱۶۵۴ | ۱۶۵۷ | ۱۶۹۴ |
| ۱۶۵۳ | ۱۶۹۹ | ۱۶۹۷ | ۱۶۵۸ |
| ۱۶۹۶ | ۱۶۵۹ | ۱۶۵۲ | ۱۷۰۰ |

اسرافیل — عزرائیل

یُحِبُّوۡنَہُمۡ کَحُبِّ اللّٰہِ وَالَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰہِ۔

الحب فیاض احمد بن رسولاں علی حسب و مسخر القلب نازیہ بنت منظوراں

بحق یاودود کن فیکون العجل العجل العجل الیوم الساعۃ حاضر شو

اس طرح کے چار نقش مکمل کرکے چاروں عناصر سے استعمال کردے اور ایک نقش گلے میں پہن لے اب بعد نماز عشاء باوضو ہوکر قبلہ رخ ہوکر مٹی کے برتن میں پانی رکھ کر سامنے بیٹھ کر اسم (یاودود کن فیکون) گیارہ ہزار مرتبہ تصور محبوب سے تلاوت کرے اگر مطلوب کی تصویر ہو تو اس کو سامنے

رکھ کر تصور کامل سے پڑھائی کریں۔ خوشبو سے کمرہ معطر رہے۔ بخور سلگاتے رہیں روزانہ اسی طرح گیارہ یوم تک پڑھائی کرنا پڑے گی۔ انشاءاللہ اس عرصہ میں آپ کا مطلوب سوکوس بھی ہوگا تو قید و بند کی زنجیر توڑ کر سر برہنہ حاضر ہو جائے گا۔ جو صاحبان اس عمل سے فائدہ اٹھائیں گے ان کو کبھی بھی ناکامی کا منہ نہ دیکھنا پڑے گا۔ کامیابی عمل کے لئے عامل شاہ زنجانی سے اجازت لے سکتے ہیں۔

## لوح زہرہ برائے اولادِ نرینہ

یہ لوح ان بے اولاد خواتین کے لیے مفید ہے جن کے پاس عرصہ دراز سے اولاد نہیں ہے۔ ایسی خواتین اولادِ نرینہ کے لیے ترستی ہیں۔ اولاد نہ ہونے کی کئی وجوہات ہوتی ہیں۔ خصوصاً جسمانی امراض، سحری امراض، آسیبی و جناتی امراض۔ اگر ایسی علامات ہوں تو پہلے ان کا تدارک کریں پھر لوحِ زہرہ سے استفادہ کریں۔ انشاءاللہ ایسی خواتین جو اولاد جیسی نعمت سے محروم ہوں اللہ پاک ان کو نیک اور صالح اولادِ نرینہ سے نوازدے گا۔ شرف زہرہ کی ساعت قمر میں لوح زہرہ زعفران وگلاب کی روشنائی سے دو عدد لکھیں ایک لوح قرآن مجید کی سورۂ مریم میں رکھ دے اور دوسری لوح عورت غسل حیض کے بعد زرد کپڑے میں لپیٹ کر گلے میں پہن لے اور زردہ چاول بچوں میں تقسیم کردے۔ زردہ چاول کا صدقہ پانچ جمعہ ادا کرنا پڑے گا۔ اس کے بعد عزیمت زہرہ کو 41 یوم تک 336 مرتبہ پڑھ کر ایک عدد لڈو پر دم کر کے کھالیا کرے۔ اسی طرح روزانہ 40 یوم تک دم کر کے لڈو کھالیا کرے۔ 41 یوم کے بعد انشاءاللہ عورت کی گود ہری ہو جائے گی۔ مراد برآنے پر صدقہ خیرات کریں اور اللہ کی نعمتوں کا کثرت سے شکر ادا کریں۔ **لوحِ زہرہ یہ ھے۔**




(یَاکَافِیُ یَاغَنِیُ فلاں بنت فلاں کو اولاد نرینہ سے نوازدے بِحَقِّ یَامُصَوِّرُ)

## عزیمت زہرہ یہ ھے۔

یَاکَافِیُ یَاغَنِیُ بِحَقِّ یَامُصَوِّرُ عِینیائیل سَمِیْعًا مُطِیْعًا اَنْتَ وَ خُدَامِکَ زُوبِعَۃَ الْاَبْیِضِ وَعَونِکَ ابُوالحَسَن بِحَقِّ یَامُصَوِّرُ وَبِحَقِّ ھُوَ اللّٰہُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَہُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی۔




قارئین آئینہ قسمت کی خدمت میں اس مرتبہ یکتانوش کی حاضرات کا عمل حاضر خدمت ہے یکتانوش قوم جنات کا بادشاہ ہے اور اللہ تعالیٰ نے اسے نہایت طاقت و بزرگی بخشی ہے۔ یکتانوش کی حاضرات کرنے کا جو طریقہ کار ہے وہ یہ ہے کہ نوچندی جمعہ کو پرہیز جلالی کریں علیحدہ کمرے کو عمل کیلئے منتخب کریں ایک عدد چراغ گلی روغن چنبیلی کا روشن کریں منہ قبلہ رُخ ہو اُس کے بعد اپنا حصار قطبی کریں بخور اگربتی لوبان عدد کا روشن کریں پھر دو رکعت نماز حاجات ادا کریں عمل شروع کرنے سے پہلے 11 مرتبہ درود ابراہیمی ﷺ پڑھیں۔ پھر عبادت عمل کو 771 مرتبہ ورد کریں اس کے بعد گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی ﷺ پڑھیں چراغ بجھا کر بغیر کسی سے گفتگو کئے سو جائیں اسی طریقہ کار سے تین دن عمل کریں تیسرے دن پڑھائی کے دوران بہت خوفناک اشکال کا ظہور ہوگا ان سے ڈرنے کی ضرورت نہیں اختتام عمل غلغلہ عظیم برپا ہوگا گھبرانے کی ضرورت نہیں اختتام پڑھائی کے بعد گفتگو کریں شہنشاہ یکتانوش آپکو سلام کریں گے سلام کا جواب خوش اخلاقی سے دیں اس کے بعد جو بھی آپ کی حاجت ہو وہ بیان کریں یکتانوش شہنشاہ جنات اللہ کے حکم سے آپکی ہر حاجت کو پورا کریں گے۔ اُس کے بعد وہ آپ سے وہ جانے کی اجازت مانگیں گے انکو عزت و احترام سے رخصت کریں یکتانوش شہنشاہ جنات کی حاضری کا یہ عمل وقتی حاضری کا ہے۔ اس عمل کے ذریعہ آپ حب بعض عداوت پرائز بانڈ کے اٹل نمبر دشمن کی بربادی کاروبار کی ترقی نیز بہت سے ناممکن کام کو ممکن کرنا شہنشاہ جنات یکتانوش پل بھر میں کرتے ہیں۔ عمل سے ایک دن پہلے اگر 3 مرتبہ سورۃ جن پڑھ لی جائے تو حاضری اٹل ہے۔ اس عمل کو بغیر اجازت نہ کریں ورنہ نقصان عظیم کا خطرہ ہے۔ کیونکہ بغیر اجازت عمل کرنے سے آپ شدید ترین رجعت کا شکار ہوں گے جس کیلئے میں اور ادارہ آئینہ قسمت بری الذمہ ہوں گے۔ عمل کی کامیابی اور رجعت سے محفوظ رہنے کیلئے عمل کی اجازت شاہ زنجانی صاحب سے ضرور لیں یاد رکھیں فائدہ میں فائدہ ہے عبارت عمل یہ ہے:۔

عَزَمْتُ وَاَقْسَمْتُ عَلَیکُم یکتانوشِ ھَارَشِ عَمَارَشِ یَابُدُّوحُ یَاحَاضِرُ یَانَاظِرُ بِحَقِّ حضرت سلیمان بن دائود علیہ السلام

# لاریب عمل برائے فتوح و تسخیر

ازتحریر:سید قاسم علی نقوی البا کھری، سیالکوٹ

یہ عمل صرف وہ حاجت مند کریں جو تنگدستی غربت وافلاس کے ہاتھوں مجبور ہو چکے ہوں۔ اوران کو روحانیت پر یقین اور ایمان ہو عمل کرنے کی ہمت بھی رکھتے ہوں۔ پرہیز کامل کر سکتے ہوں۔ دوران عمل پرہیز جمالی و جلالی کریں۔ ہرروز روزہ رکھیں۔ افطاری اور سحری کے وقت سادہ غذا لیں۔

**1:۔ترک حیوانات**

گوشت ہر قسم، مچھلی، انڈا، شہد، مشک، کشتہ اور سیب کا استعمال نہ کریں چمڑے کا جوتا نہ پہنیں، ریشمی لباس نہ پہنیں۔ چاقو چھری وہ استعمال نہ کریں جس کا دستہ ہاتھی دانت، شیر ماہی یا سینگ کا نہ ہو، جماع نہ کریں، بال نہ تراشیں، ناخن نہ کاٹیں، سرکہ، مولی پیاز، خرما اور عنبر کا استعمال نہ کریں۔ دوران عمل کسی کا بستر استعمال نہ کریں نہ کسی کو اپنا بستر استعمال کرنے دیں، خون جسم سے نہ نکالے، شاخ، پتہ نہ توڑے۔

گندم کی روٹی خشک تھوے کے ساتھ کھائیں۔

**مدت عمل 11 روز**

**ساعت آغاز عمل:۔** نوچندی جمعرات

**عمل:۔** مبارک دن، مبارک ساعت میں لباس، جسم پاک اور جائے عمل پاک پر 2 رکعت نماز حاجت پڑھ کر اللہ رب العزت کی بارگاہ میں صدقہ ادا کر کے عمل کا آغاز کریں۔

**عمل کی ترتیب:۔**

سات دن تک گیارہ ہزار تین سو چونسٹھ (11364) مرتبہ چار دن تک پڑھائی کر کے تعداد ورد سوالاکھ پوری کریں بعد فراغت عمل سو مرتبہ روزانہ پڑھا کریں اور اپنے اُوپر دم کرلیا کریں۔ اور ایک نقش بنا کر گلے میں ڈال لیں۔

بعد چلہ اس اسم مقدس کا معجزہ دیکھنے میں آئے گا۔ بے حد فتوح ہوگی وہ اشخاص جن کو عام مخلوق کی تسخیر کی ضرورت ہے۔ اوران کی تمنا ہے کہ ان کے دروازے پر خلق خدا کا جمگھٹا رہے اور راہ چلتے لوگوں کی نظران کی طرف تک جائیں اور ہر جگہ ان کا استقبال ہو۔ وہ اس اسم مقدس کی روحانیت سے فائدہ اُٹھائیں۔

**نوٹ:۔** خاکساری اختیار کریں، تکبر نہ کریں، صوم وصلوٰۃ کی پابندی کریں۔

آغاز عمل سے پہلے روزانہ اور بعد ایک **100** مرتبہ محمدؐ وآلِ محمدؐ کی بارگاہ میں پیش کریں سادات کی خدمت میں پیش کریں۔ آغاز چلہ پر اعانت اور مدد مولا مشکل کشاؑ کی بارگاہ سے طلب کریں۔

اللہ آپ کا حامی وناصر ومددگار ہو۔

اسمائے مقدس جس کی روحانیت سے فائدہ اُٹھایا جائے گا۔

## اَلْوَھَابُ ذِی الطَّوْل

پارہ **24** سورۃ مومن آیت نمبر 3

یا جبرائیل بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | ۱۰ | ۳ |
| ۵ | اَلْوَھَابُ ذِی الطَّوْل | ۹ |
| ۸ | ۴ | ۲ |

یا اسرافیل — یا عزرائیل — یا میکائیل

یَا غَافِرِ الذَّنْب وَقَابِلِ التَّوْبِ
شَدِیْدِ الْعِقَابِ اَلْوَھَابُ ذِی الطَّوْلِ ط

# نایاب طلسمات عصائے موسیٰ علیہ السلام

از تحریر: آغا حسین احمد، بہاولپور

کتاب شمس المعارف سے ماخوذ ہے کہ یہاں وہ اسماء ذکر کئے جاتے ہیں جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عصاء پر تحریر تھے۔ جنکے سبب سے تمام عجائب وغرائب ظاہر ہوتے ہیں یہ اسماء محلول گلاب وزعفران سے کاغذ سفید پر شرف قمر میں نئے قلم سے لکھے جائیں اور لکھتے وقت اگربتی روشن کی جائے خطرہ خوف اور موذی سے حفظ و امان کیلئے حرز عظیم ہے اسکو بازو بند بنوا کر کروائیں۔ بازو پر باندھیں۔



اے اللہ جو عصاء موسیٰ پر کندہ تھے جس کو انہوں نے دریا پر مارا اور
ان اسماء عظیمہ کی برکت کے طفیل میں تجھ سے سوال کرتا ہوں وہ پھٹ گیا
اور بڑے پہاڑ کے ٹکڑے کی طرح ہوگیا میں چاہتا ہوں کہ یہ چیز مجھ سے دور ہوجائے۔

طلسم کے معنی ہیں وہ چیز یا تحریر جو اثر کر جائے سمجھ نہ آئے کہ اس نے کس طرح عمل کیا۔

لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم یہ اسماء حضرت آدم علیہ السلام کے ساتھ نازل ہوئے تھے اور وہ روزانہ ان کو دیکھا کرتے اور فرماتے تھے اے اللہ تیری شان بہت اُونچی ہے اوتو بہت پاکیزہ ہے اور زبردست شہنشاہ ہے۔ اس کے خواص بے حد ہیں۔ یہ طلسم مبارک عصاء موسیٰ پر لکھا تھا۔

۷۲۳۱۵۳۱۱۴۲۲۳۶۱۸۳۱۸

۳۱۳۱۴۲۵۲۳۱۶۵۱۸۲۳۱۲۱۴

۱۳۱۲۳۱۱۸۳۱۴۱۲۳۱۲۴۹۲۳۱۹۱۵۱۳۱۸

۷۸۱۳۸۳۱۷۱۸۸۳۱



اِن اسماء کی الواح بنوا کر پاس رکھنا ہر پریشانی مصیبت میں آپ کو محفوظ رکھے۔





# لوح ردِ سحر و جادو از حضرت علی علیہ السلام کی تعلیم کردہ دُعا

از تحریر: عامل و جفار گلفام علی حسینی، لاہور

تمام تر تعریف اس اللہ کے لئے ہے جس نے اپنی فرمانروائی وجلال کبریائی کے آثار کو نمایاں کر کے اپنی قدرت کی عجیب وغریب نقش آرائیوں سے آنکھ کی پتلیوں کو محو حیرت کر دیا ہے اور درود وسلام ہو محمدؐ وآل محمدؐ پر کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں اس وقت رسول وآئمہ بنا کر بھیجا کہ جب ہدایت کے نشان مٹ چکے تھے اور دین کی راہیں اجڑ چکی تھیں۔ آپ نے حق وآشکار کیا۔ خلق خدا کو نصیحت کی ہدایت کی جانب رہنمائی فرمائی۔ قارئین آئینہ قسمت! جادو کی 2 قسمیں ہوتی ہیں۔ (1) حقیقی جادو (2) غیر حقیقی جادو اور اسے نظر بندی بھی کہتے ہیں۔ یعنی جو بات خارج میں واقع نہیں ہوتی فقط غیر واقعی بات کے دیکھنے والے کی آنکھ کو نظر آتی ہے جیسا کہ فرعون کے جادو گروں نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے مقابلے میں دونوں قسم کا جادو کیا تھا۔ پہلی مرتبہ غیر حقیقی جادو (نظر بندی) کیا بعد میں وہ جادو دکھایا جس میں اصلیت اور حقیقت تھی۔ (سورۃ اعراف آیت 116)

قارئین کرام! جادو گر کی قوت محدود ہوتی ہے۔ جیسے امام صادق آل محمد علیہ السلام سے کسی نے پوچھا کیا جادو گر انسان کو کتا یا سور وغیرہ بنا سکتا ہے تو امام علیہ السلام نے فرمایا، جادو گر خدا کی مخلوق کو تبدیل کرنے سے عاجز ہے کیونکہ جو یہ کر سکے گا کہ خدا کی بنائی ہوئی چیزوں اور مخلوقات کو بگاڑ دے یا تبدیل کر دے ایسا شخص خدا کی تخلیق میں اس کا شریک ہوگا اور خدا کا کوئی شریک نہیں بن سکتا۔ اگر جادو گر ایسی طاقت رکھتا ہے تو وہ اپنا بڑھاپا اور پریشانی بھی دور کر سکتا ہے۔ اپنے سر کے بال بھی سفید نہ ہونے دے اور اپنی تنگدستی بھی دور کرے۔ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ تین گروہ بہشت میں داخل نہیں ہوں گے۔ (1) شرابی (2) جادو گر (3) قطع رحم کرنے والا۔ تاہم بہت سے فقیہوں نے فرمایا کہ دوسرے کے جادو کو جادو سے توڑنا جائز ہے۔ مثلاً اگر کوئی جادو گر کسی شخص پر جادو کرتا ہے یا کسی شخص کو باندھ دیتا ہے تو یہ جائز ہے کہ جادو سے اس کا عمل ختم کر دو اور اس شخص کو کھول دو۔ روایت ہے کہ عیسیٰ بن سقفی جو اپنے زمانہ کا مشہور جادو گر تھا۔ امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں پہنچا اور اس نے آپ علیہ السلام سے عرض کیا، میں آپ پر قربان جاؤں میں ایک جادو گر ہوں اور میری روزی جادو گری کے معاوضے سے چلتی ہے اسی مال سے میں نے حج کیا ہے اور خدا نے مجھ پر یہ احسان بھی کیا کہ میں آپ کی زیارت کو آ گیا ہوں۔ میں اپنے عمل سے شرمندہ ہوں۔ کیا میرے لئے اس کی تلافی کا کوئی طریقہ ہے؟ آپ علیہ السلام نے فرمایا، ''حل ولا تعقد'' امام کے کلام کا ظاہری مطلب یہ ہے کہ اپنے جادو سے دوسرے کا جادو دور کر اور کبھی کسی پر جادو شروع نہ کر۔ قارئین! یہ بات تو طے شدہ ہے کہ جادو کو جادو سے صرف ضرورت کے وقت توڑنا جائز ہے یعنی اگر کوئی اور صورت اس جادو کے زائد کرنے کی ہو سکتی ہے تو وہ واجب ہے اس وقت جادو نہیں کرنا چاہئے۔ مثلاً جادو کے دور کرنے کے لئے شروع میں دعائیں اور تعویذ بتائے گئے ہیں۔

بحار الانوار اور تہذیب الاسلام میں درج ہے کہ ایک شخص حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام کی خدمت میں آیا اور اس نے جادو کی شکایت کی۔ آپ علیہ السلام نے فرمایا! کہ ہرن کی کھال پر یہ دعا لکھ لے اور اپنے پاس رکھ۔ وہ جادو تجھے نقصان نہیں پہنچا سکے گا اور اس کا فریب تجھ پر اثر نہیں کرے گا۔ وہ دُعا یہ ہے:۔

بسم الله و بالله بسم الله و ما شاء الله بسم الله لا حول ولا قوة الا بالله قال موسىٰ ما جنتم به البسحر ان الله سيطله ان الله لا يصلح عمل المفسدين فوقع الحق و بطل ماتوا يعملون فغلبوا هنالك و انقلبوا اصاغرين۔

(1) اگر کوئی یہ چاہتا ہو کہ زندگی میں اس پر کوئی بھی جادو ٹونہ یا کوئی آسیب مسلط نہ ہو تو اس کو کالے سوتی کپڑے پر کچی پنسل سے لکھے اور اسے چاندی کے پترے میں بند کروا کر اپنے گلے میں لٹکا لے اور اگر اس کو کوئی عورت استعمال کرنا چاہے تو اس کو سونے کے پترے میں رکھوا کر اپنے گلے میں باندھے۔ (2) مرض کا جڑ پکڑنا مثلاً جادو اس قسم کا بھی کیا جاتا ہے جس سے مریض کو جو بھی بیماری ہو وہ کم ہونے کی بجائے بڑھتی ہی رہتی ہے اور اسکا کوئی مستقل حل نہیں نکلتا اس کے علاج کیلئے اس کو تین مرتبہ زعفران و مشک نو چندی جمعرات کو تحریر کریں۔ ایک مریض کے تکیے کے نیچے رکھا جائے۔ دوسرے کو پانی میں گھول کر پلایا جائے اور تیسرے کو مریض اپنے گلے میں باندھے انشاء اللہ تعالیٰ جادو سحر کا مکمل خاتمہ ہوگا اور مریض کو چند ہی ایام میں صحت کاملہ ہوگی۔ (3) دفع بندش کاروبار و دکان، اگر کوئی فرد جادو کی قباحت سے محفوظ ہونا چاہے اور اسکی یہی تمنا ہو کہ کوئی بھی اس پر جادو کے ذریعے اسکے کاروبار کو بند نہ کر سکے تو اس کو شرف قمر میں سفید کاغذ پر تحریر کریں اور اسے شیشے کے فریم میں محفوظ کروا کر اپنی دکان کی چوکھٹ کے اوپر لگا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کوئی بھی ساحر اپنے علم یا عمل سے اس دکان کو باندھ نہیں سکے گا۔




## غائب و مفرور کو طلب کرنا:

اگر کسی غائب و مفرور شخص کو طلب کرنا ہو تو فجر نماز کی سنتوں اور فرض کے درمیان 41 بار سورۃ فاتحہ پڑھیں۔ انشاء اللہ بہت جلد غائب و مفرور حاضر ہو جائیگا۔

## عمل برائے حاجت:

(۱) اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم — 01 مرتبہ
(۲) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — 01 مرتبہ
(۳) سورۃ فاتحہ — 01 مرتبہ
(۴) سورۃ اخلاص — 01 مرتبہ
(۵) درود شریف — 01 مرتبہ
(۶) آیت الکرسی — 01 مرتبہ
(۷) یَا رحِیمُ — 11 مرتبہ
(۸) یَا کریمُ — 11 مرتبہ
(۹) یا حل المشکلات — 11 مرتبہ
(۱۰) یَا حیُّ یَا قیُوم — 11 مرتبہ
(۱۱) یَا ودودُ — 11 مرتبہ
(۱۲) إنا للهِ وإنا اليهِ راجِعُون — 01 مرتبہ

اس ترتیب سے بڑھ کر حضور ﷺ کے طفیل دُعا مانگیں اور لکھیں کہ میرا کام ہو جائے میں ایک غریب کو کھانا کھلاؤں گا۔

## کسی بھی بڑی حاجت کے حصول کیلئے عملِ خاص:

سب سے پہلے صلوٰۃ تسبیح پڑھیں پھر 4 رکعت صلوٰۃ حاجات ایک سلام کے ساتھ پڑھیں اور دُعا مانگیں انشاء اللہ تعالیٰ حاجت پوری ہوگی۔ اس عمل کے لئے ضروری ہے کہ ایسی جگہ کا انتخاب کریں جہاں کوئی دوسرا آپ کو نہ دیکھے ورنہ عمل کی تاثیر ضائع ہو جائیگی۔

## عمل کی ترتیب:

(۱) پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد 10 مرتبہ سورۃ اخلاص (۲) دوسری رکعت میں الحمد شریف کے بعد 20 مرتبہ سورۃ اخلاص (۳) تیسری رکعت میں الحمد شریف کے بعد 30 مرتبہ سورۃ اخلاص (۴) چوتھی رکعت میں الحمد شریف کے بعد 40 مرتبہ سورۃ اخلاص (۵) سلام پھیرنے کے بعد اُسی جگہ بیٹھے رہیں اور 50 مرتبہ سورۃ اخلاص 70 مرتبہ درود شریف اور 70 مرتبہ ولا حوله ولا قوة الا بالله العظيم پڑھیں اور دُعا مانگیں۔

